مصباح ع چراغ

مصبغ ع رنگا ہوا - رنگ کردہ شدہ

مصحح ع صحیح کرنے والا

مصحف ع وہ کتاب جس مین رسالے اور صحیفی جمع ہون اسواسطی قران شریف کو کہتی ہین کہ اوس مین سورتین جمع ہین

مصحوب ع ساتھہ کیا گیا

+ مصدر ع جای نکلنی کی - جای صدور اور وہ کلمہ جس سی افعال اور صفات بنائی جاوین

مصدع ع درد سر پیدا کرنی والا

+ مصداق ع آوار صادق آنی معنی کا یعنی وہ شی جسپر کوئی معنی بولی جا سکین مثلاً انسان کی معنی زید عمر وغیرہ پر بولی جا سکتے ہین تو انسان کی معنی کا زید مصداق ہی - عمر مصداق ہی - علی ہذا القیاس

+ مصدور ع صادر کیا گیا

مصدوق ع صادق کیا گیا

مصر ع شہر - اور نام شہر خاص کا ہی

مُصِر ع اصرار کرنی والا - ایک کام پر استادگی کرنی

مصراع ع کواڑ - ایک حصہ شعر کا
مصرع

مصرع ع جگہہ پچھڑنی کی

+ مصرف ع جگہہ خرچ کرنی کی اور خرچ

مصروع ع پچھاڑا ہوا

+ مصروف ع صرف کیا گیا - باز گردانیدہ شدہ

مصعد ع جگہہ اونچی چڑہنی کی

مصطفیٰ ع برگزیدہ - صاف کیا گیا بدخصلتون سی

استوار کیا گیا

مُشَیِّد ع محکم کرنی والا ۔ استوار کرنی والا

مُشیر ع اشارہ کرنی والا مشورت دینی والا

مشیمہ ع بچہ دان عورت کا

مصلا ع جائی نماز ۔ عیدگاہ خصوصًا عیدگاہ شیراز

مصاب ع مصیبت زدہ ۔ رنج رسیدہ

مصابرت ع باہم صبر کرنا ۔ صبر کرنا

مصاحبت ع باہم صحبت کرنا

مصاحف ع جمع ہی مصحف کی

مصادر ع جمع ہی مصدر کی

مصاف ع میدان صف باندہنی لشکر کا ۔ جنگ گاہ ۔ جنگ

مصادقت ع دلی دوستی محبت قلبی

مصارعت ع کشتی کرنا ۔ ایک دوسری کو پچھاڑنا

مصارف ع جمع مصرف کے خرچ ہا ۔ وجای خرچ ہا

مصاعب ع دشواریان ۔ جاہای دشوار

مصاعد ع جاہای بلند جمع ہی مصعد کی

مصافات ع دوستی + اخلاص

مصابیح ع جمع ہی مصباح کی چراغ ہا

مصالح ع جمع ہی مصلحت کے بھلائیان

مصاہرت ع خسر کرنا ۔ داماد کرنا ۔ یہہ لفظ دونو معنون مین مشترک ہی

مصائب ع جمع ہی مصیبت کی

+ مشکبوف مشک کی خوشبو
+ مشکل ع کٹھن ۔ دشوار
مشکوات ۔ ع صحیح طور اسکی لکھنی کا یہ ہے
مشکواۃ چراغدان اور وہ طاق جس مین
چراغ جلایا جاوی
+ مشکور ع پسندیدہ ۔ ستودہ
+ مشکوک ع شک کیا گیا
مشکوی ف بتخانہ ۔ مجازاً حرم سرا
امراء یا ملوک کا
مشلول ع جسکے ہاتہہ بے حس
ہو گئی ہو
مشمش ع زرد آلو جسکو خوبانی بہی
کہتی ہین ایک میوہ شیرین مشہور ہے
مشمول ع سب طرف سی احاطہ کیا گیا
گہیرا گیا ۔ شامل کیا گیا
+ مشموم ع سونگہی ہوی شے ۔
معطر شی

مشمومات ع عطریات ۔ خوشبو کی
چیزین جمع ہی مشمومہ کی
+ مشوش ع پریشان کرنی والا ۔
اور مشوش پریشان کیا گیا
مشوق ع عاشق ۔ شوق دیا گیا
مشوب ع آمیختہ شدہ ۔ ملا ہوا
مخلوط
مشہد ع حاضر ہونا ۔ شہادت گاہ
قبرستان شہیدون کا ۔ نام ایک شہر
ایران کا ہی زمانہ قدیم مین اوس کو
طوس کہتی تہی
+ مشہود ع حاضر کیا گیا ۔ موجود
+ مشہور ع شہرت کیا گیا
مشی ع بیرون سی چلنا
+ مشیت ع خواہش ۔ مرضی
خدا تعالی کی
مشید ع گچ کردہ شدہ ۔ محکم

مشرع ع راه - رشته -
مشرف ع بلند - بلند ہونی والا
خبردار - صدر محرر - میر محرر
قریب ہونا - کسی امر کی ظاہر ہونی کا
خواہ بد ہو خواہ نیک
مشرق ع جای طلوع ہونی سورج
کی - پورب
مشرک ع شریک کرنی والا - وہ شخص
جو ایک خدا کا قائل نہو بلکہ کسی اور کو
بہی خدا کی ساتہہ شریک کری
مشروب ع پیا گیا
مشروح ع شرح کیا گیا - کہول کر
بیان کیا گیا
مشروط ع شرط کیا گیا
مشروع ع جائز - جو موافق شرع
کے ہو
مشط ع کنگہا - کنگہی - شانہ

+ مشعر ع خبردہندہ
+ مشعر ع وہ جگہہ جہان پر درمیان
حج کی قربانی کرتی ہین مکہ مین - اور سر کی
بال منڈوانی کی جگہہ حاجیون کی -
جای عبادت
+ مشعل ع شمع
+ مشعلچی ف مشعل والا - شمع رکہنی والا
- مشغوف ع شیفتہ - عاشق - محب
+ مشغلہ ع کام - شغل
+ مشغول ع کام مین لگا ہوا
مشغوف ع جس کی دل کی پردی
مین کچہہ پہنچ گیا ہو
+ مشفق ع ڈرنی والا - مہربانی کرنی والا
+ مشق ع روز روز کرنا - کسی کام کو
ہر روز کرنا
+ مشقت ع محنت - تکلیف
+ مشک ع کستوری مشہور خوشبو ہی

مشتت ع پراگندہ - پریشان
مشتاق ع جسکو اشتیاق ہو
مشتبہ ع مشکوک - جسمین شبہہ ہو
مشترک ع شریک دو مین - اور وہ لفظ جو دو معنی کی واسطی بنایا گیا ہو یعنی ہرایک کی واسطی علیحدہ علیحدہ موضوع ہو
مشتری ع خریدار - مول لینی والا کسی چیز کا
مشتعل ع سوزان - شعلہ مارنی والا - بھڑکنی والا
مشتغل ع مشغول ہونی والا
مشتق ع ایک لفظ ہی جو کسی دوسری لفظ سی بنایا گیا ہو
مشتمل ع شامل ہونی والا - محیط ہونی والا
مشتہر ع شہرت دیا گیا

مشتہی ع مرغوب - خواہش کیا گیا
مشتہی ع خواہش کنندہ - رغبت کرنی والا
مشتہیات ع اشیای مرغوب اور اشتہا داشتہ شدہ
مشجر ع وہ کپڑا جس پر صورت درختون کی بنی ہوئی ہو
مشحون ع بھرا ہوا - پر
مشخص ع تشخیص کیا گیا - جکوتا کیا گیا - تجویز کیا گیا
مشدد ع باندھا گیا - تجویز کیا گیا
مشرب ع جای پانی پینی کی - چشمہ مجازاً مذہب دین - نیتہ - طور - طریق
مشرط ع نشتر

مشاع ع جس کی تقسیم نہوئی ہو - مشترک
فاش کیا گیا - اکثر استعمال اوسکا
زمین پر آتا ہی
مشاعر ع جمع ہی مشعر کی
مشاعرہ ع باہم جمع ہوکر شعر خوانی کرنا
مشاعل ع جمع ہی مشعل کی
مشاغل ع جمع ہی شغل کی کام
شغلہا
مشافہہ ع روبرو سخن کہنا - بات کہنی
مشاکل ع ہم شکل ہونی والا - اور نام
ایک بحر کا ہی عروض سی
مشاکلت ع ہمشکل ہونا - مانند ہونا
مشام ع محل قوت شامہ کا - دماغ
مشاورت ع مشورت کرنا - آپسمین
ملکر مشورت کرنا
مشاہد ع دیکھنی والا
مشاہدہ ع دیکھنا اور کسی کی ہمراہ

ہمین حاضر ہونا
مشاہرہ ع ماہیانہ - ماہ بماہ
دینا - تنخواہ
مشاہیر ع جمع ہی مشہور کی مجازاً
بزرگان - و ناموران
مشائین ع جمع ہی مشائی کی یعنی
وہ گروہ حکمار کا جو حقائق اشیا کا ادراک
بدون دلیل کی نہین کرسکتی مشی کی
معنی چلنی کی ہین مراد اس جگہہ دلیل
چلانا - غیاث اللغات
مشائخ ع جمع شیخ کی عالمان
صوفیان - دین
مشائعت ع پیروی کرنا - تہوڑی دور
کسی کو رخصت کرنی کی واسطی جانا
مشبک ع جالی دار - وہ شی
جسمین سوراخ سوراخ ہون
مشت ف مکا - مٹھی

مین ہو

مسلمین ع جمع ہی مسلم کی

مسلوک ع جاری کیا گیا - آمد ورفت کیا گیا راہ - سلوک کیا گیا

مسلول ع برہنہ - تلوار برہنہ

مسمی ع نام کیا گیا

مسمار ع میخ - کہونٹی - کیلی

مسموع ع سنا گیا

مسموم ع زہر دیا گیا

مسند ع تکیہ گاہ - تکیہ

مسند آرا ف گدی نشین

مسواک ع دنتون - وہ لکڑی جسسی دانت صاف کرتے ہین

مسودہ ع لکہا ہوا - نوشتہ

مسہل ع دست آور - جلاب

مسیح ع مسح کیا گیا - ملا گیا - چونکہ فرشتون نی اونکی سر پر تیل ملا تہا اسو اسطی اون کو مسیح کہتی ہین

مسیر ع جانا - سیر کرنا - جگہہ سیر کی - جائی رفتار

مشابہ ع مانند - مثل - نظیر

مشاتمت ع باہم ایکدوسری کو گالیان دینا

مشار ع اشارہ کیا گیا

مشار الیہ ع جسکی طرف اشارہ کیا گیا ہو

مشارب ع جمع ہی مشرب کی پانی پیی کی بہت سے جگہہ

مشاربت ع باہم ملکر پینا

مشارع ع جمع ہی شرع کے راہہا - رستی

مشارک ع شریک ہونی والا

مشاطہ ع کنگہی کرنی والی عورت جس کا پیشہ کنگہی کرنی کا ہوتا ہی

| | |
|---|---|
| ۔ خفا کیا گیا | + مسکرات ع وی چیزین جنسی نشہ |
| مسدود ع بند کیا گیا | + اور مستی پیدا ہو جیسی شراب بھنگ وغیرہ |
| مسرات ع خوشیان ۔ سرور ہا | + مسکن ع جگہہ رہنی کی ۔ گھر |
| مسرت ع خوشی | + مسکہ ع جھاگ گھی کا ۔ مکھن |
| مسرح ع وہ گھوڑا جسپر کاٹھی ڈالی ہوئی ہو | + مسکین ع غریب ۔ فقیر ۔ ناتوان |
| مسرع ع شتابی کرنی والا | + مسئلہ ع سوال ۔ کوئی بات پوچھی ہوئی |
| مسرف ع بیہودہ خرچ کرنی والا | + مسلح ع ہتیار بند |
| مسرور ع خوش خوش کیا گیا | + مسلسل ع سلسلہ بندی کیا گیا |
| مسروق ع چرایا گیا ۔ چوری کیا گیا | + زنجیرہ بند |
| مسطح ع پہیلا ہوا ۔ بچھا ہوا ۔ سطح | + مسلط ع مقرر کرنی والا کسی آدمی کا |
| کیا گیا ۔ چھت دار | دوسری پر ۔ تسلط کرنی والا ۔ غالب |
| مسطور ع لکھا گیا ۔ سطر بندی کیا گیا | + زور آور |
| مسعود ع سعادت کیا گیا ۔ نیکبخت | + مسلک ع راہ ۔ رستہ |
| مس گرف ٹھٹھیرا ۔ تانبی کی برتن | + مسلم ع تسلیم کیا گیا ۔ مانا گیا |
| بنانی والا | + مسلم ع ماننی والا ۔ تسلیم کرنی والا |
| مسکر ع نشہ پیدا کرنی والی چیز | + مسلم ع مسلمان |
| مستی لانی والی چیز | + مسلمان ف ہر شخص مذہب اسلام |

مستورہ ع پوشیدہ شدہ

مستوفی ع پورا لینی والا

مستوقد ع بھرکانی والا آگ کا

مستولی ع غالب - زور آور

مستوہب ع طلب ہبہ کی کرنی
والا بخشش چاہنی والا

مستوی ع برابر - ہموار

مستہام ع سرگشتہ - حیران

مستہان ع ذلیل - خوار -
لوگون کی نظرون مین سبک

مستہزی ع مسخریہ کرنی والا -
ہنسی ٹھٹھہ کرنی والا

مستہل ع نیا چاند دیکھنی والا -
مینہ زور شور سی برسنی والا

مستہلک ع تباہ ہونی والا
ہلاک ہونی والا

مستی ف نشہ - جوش شہوت کا

مستیقظ ع بیدار - نگاہبانی
کرنی والا

مسجد ع جای سجدہ -
سر جھکانی کی جگھہ

مسجع ع مقفی - قافیہ بندی کیا ہوا

مسجل ع نامہ مہر کیا ہوا قاضی کا

مسجون ع قیدی

مسح ع ہاتھہ ملنا - ہاتھہ پھیرنا - جماع کرنا

مسحوق ع گھسا ہوا - رگڑا ہوا - پسا ہوا

مسخ ع ایک صورت سی دوسری صورت
بدلنا اگر دوسری صورت بدتر ہو اول سی

مسخر ع تابع کیا گیا - تسخیر کیا گیا

مسخرگی ع ٹھٹھہ بازی - مسخریہ

مسخرہ ع وہ شخص جسپر ٹھٹھہ کیا جاوی

مسخنات ع گرم کرنی والیان - وہ
اشیا جنسی گرمی حاصل ہو

مسخوط ع غصہ کیا گیا

مستغیث ع فریادی - جو شخص دادخواہ ہو

مستفاد ع حاصل فائدہ گرفتہ شدہ - جو بطور فائدی کی حاصل ہو گیا ہو

مستفید ع طلب فائدی کی کرنی والا

مستفیض ع طلب فیض کی کرنی والا

مستقبح ع زبون - بد معلوم کیا گیا - بد

مستقبل ع سامنی آنے والا زمانۂ آیندہ

مستقر ع جای قرار - جگہہ ٹہرنی کی

مستکبر ع گردن کش - مغرور - متکبر

مستقل ع مضبوط مستحکم - کسی کام پر تنہا جو قایم ہو

مستکرم ع طلب بخشش کی کرنی والا

مستکرہ ع مکروہ جاننے والا - برا جاننی والا

مستلذات ع لذتہا - چیزہای خوب چیزین جنسی لذت حاصل ہو

مستلزم ع لازم پکڑنی والا

مستمال ع مائل - رجوع کیا گیا

مستمر ع استوار - روان - پیوستہ - دائم

مستمسک ع چنگل مارنی والا تمسک کرنی والا

مستملح ع نمکین

مستمند ف غمگین - مجازاً حاجتمند یہہ لفظ مرکب ہی مست بمعنی غم اور مند بمعنی صاحب سی

مستنبط ع بیرون آوردہ شدہ باہر نکالا گیا

مستوجب ع واجب کرنی والا

مستوحش ع وحشت ڈہونڈنی والا

مستور ع چہپا ہوا

مستخلص ع چھڑایا گیا۔ خلاص کیا گیا

+ مستدعی ع خواہشمند۔ چاہنی والا کسی بات کا — درخواست کننده

+ مستدل ع دلیل مانگنی والا طلب دلیل کی کرنی والا

مستدیر ع گول — مدور

+ مسترد ع رد کیا گیا

مستراح ع جای آسایش۔ جای راحت اور مجازاً پیخانی کی جگہہ — جاضرور

مسترشد ع طلب ہدایت کی کرنی والا سیدہی راہ کا خواہان — مرید

مستسعد ع طلب نیکی کی کرنی والا سعادت جوینده — یاری خواہنده

مستسقی ع طلب سیرابی کی کرنی والا پیاسا — استسقا کی بیماری والا

مستشعر ع شعار پہنی ہوئی۔ خوف دل مین رکہنی والا — وہ بچہ جو اپنی ماں کی شکم ہی مین بالدار ہو گیا ہو — طلب شعور کی کرنی والا

+ مستطاب ع خوش — بامزه

مستظہر ع طلب ظہور کی کرنی والا۔ طلب پشت پناه کی کرنی والا

+ مستعار ع مانگا ہوا

مستعان ع مدد طلب کیا گیا

+ مستعجل ع شتابی چاہنی والا

+ مستعد ع مہیا — طیار

مستعذب ع شیرین — شیرین کیا گیا

+ مستعمل ع عمل مین لایا ہوا — کام مین لایا ہوا

+ مستغرق ع ڈوبا ہوا — غرق شده

مستغفر ع طلب بخشش گناہون کی کرنی والا

+ مستغنی ع بی پرواه — دولتمند

کرنا - سستی کرنا
مساہم ع شریک - حصہ دار
مساہمت ع شرکت - ساجہا
مسائل ع جمع ہی مسئلہ کی پوچہی ہوئی باتین
مست ف متوالا
مست ف غم واندوہ - رنج
مستاجر ع ٹہیکہ دار - اجارہ لینی والا
مستاصِل ع جڑسی اوکہیڑنی والا برباد کرنی والا
مستاصل ع برباد - تباہ جڑسی اوکہڑا ہوا
مستانہ ف مست کی مانند - متوالی کی موافق
مستبشر ع خوشخبری چاہنی والا خوش ہونی والا
مستبصر ع طلب بینائی کی کرنی والا بیناول ہونی والا

مستبعد ع بعید جاننی والا - دوری خواہندہ - دورشمرندہ
مستبعد ع دوری بستہ شدہ دور گنا گیا - بعید - دشوار
مستتر ع پوشیدہ - پردہ کیا گیا
مستثنی ع استثنا کیا گیا - الگ کیا گیا
مستجاب ع قبول کیا گیا - مانا گیا
مستجیب ع دعا قبول کرنی والا قبول کرنی والا
مستجر ع کہینچا گیا - دور لیجایا گیا
مستحسن ع نیک گنا گیا - پسند کیا گیا
مستحق ع حقدار - جسکا حق اوس بات کا ہو
مستحکم ع مضبوط - استوار
مستخرج ع ایک مطلب نکلا ہوا باہر نکالا ہوا

| | |
|---|---|
| مسابقت ع باہم سبقت لیجانا | + مسافر ع سفر کرنی والا |
| + مساجد ع جمع ہی مسجد کی | + مسافرت ع سفر کرنا |
| مساح ع پیمایش کرنی والا | + مساکن ع جمع ہی مسکن کے مکانات |
| + مساحت ع پیمایش - اور پیمایش کرنا | + مساکین ع جمع ہی مسکین کی غریب محتاج - مفلس |
| مسارعت ع باہم سرعت کرنا - جلدی کرنا | مسالک ع جمع ہی مسلک کی - راہھا - رستی |
| مسارقت ع باہم سرقت کرنا - چوری کرنا | مسالہ ع درخوست - سوال - پوچھنا |
| + مساس ع ہاتہہ ملنا - ہاتہہ پھیرنا جماع کرنا | + مسامات ع بدن کی سوراخ چہوٹی چہوٹی جن مین کو پسینا نکلا کرتا ہی |
| مساعد ع مددگار - یاری دہندہ | مسامحت ع چشم پوشی کرنا - جوانمردی کرنا - کسی کا عیب ظاہر کرنا |
| مساعدت ع یاری کرنا - مدد کرنا | مسامع ع جمع ہی مسمع کی کان |
| + مسافات ع جمع مسافت کی - دوریان بیابانون کی | + مساوات ع برابری - یکسانی |
| + مسافت ع دوری بیابان کے فاصلہ منازل کا | + مساوی ع برابر |
| | مساہلت ع سہل انگاری کرنا - تساہل |

مزبور ع لکھا ہوا
مزج ع ملانا ملنا
مزجات ع تہوڑا — اندک — بی اعتبار
مزخرف ع جہوٹی بات جو مانند سچی بات کے آراستہ کی ہوے ہو — زراندوده
مزدوف مزدوری — اجرت خواہ دنیا کی ہو خواہ دین کی
مزدورف اجرت کرنی والا — مزدوری کرنی والا
مزدوری ف اجرت
مژده ف خوشخبری
مزرع ع کہیتی — کہیت
مزعفر ع زعفرانی — زرد رنگ — اور ایک قسم شیرین پلاؤ کی ہی جسمین زعفران پڑی ہوئی ہو

مزکی ع پاک کرنی والا — زکوۃ دینی والا
مژگان ف پلکین انکہون کی
مزلت ع لغزش کرنا — جگہہ پہسلنے کی
مزلات ع جمع ہی مزلت کی — جگہہ پہسلنی کی
مزلقہ ع لغزش دہنده
مزمار ع نے باجہ بجانے کی
مزور ع جہوٹا
مزه ع چسکا — لذت
مزیت ع افزونی — زیادتی — فضیلت اسکے جمع مزایا آتی ہی
مزید ع زیادتی — افزونی — افزون کرده شده — زیادہ کیا گیا
مزین ع زینت دیا گیا
مس ع چہونا — ہاتہ ملنا — [illegible] کرنا
مس ف تانبا
مساء ع شام — وقت شام کا

+ مروت ع مردانگی

+ مروج ع رایج کیا گیا - ترویج دیا گیا

مروحہ ع بادکش - پنکھا ہوا کرنی کا

+ مرور ع گزرنا - چلا جانا

- مرہم ع وہ دوا جو زخم کے چنگا ہونی کو لگاتی ہین

- مرہون ع رہن کیا گیا

مری ع چھبنی ہڈی - استخوان نرم

+ مریخ ع منگل ستارہ

+ مرید ع ارادہ کرنی والا - شاگرد دینی

مرید ع سرکش - غیر مطیع - راندہ - ملعون

+ مریض ع بیمار - روگی

+ مزاج ع خاصیت - خو - عادت سبھاو - وہ کیفیت جو اربعہ عناصر کی ملنی سی پیدا ہو

+ مزاحم ع روکنی والا - صدمے کا روکنے والا

+ مزاحمت ع صدمے کی برعکس تنگی کرنا کسی پر

+ مزاح ع خوش طبعی کرنا اور ہنسی کرنا خوش طبعی

مزاد ع توشہ دان - وہ چیز جس مین زاد راہ رکھین

+ مزار ع جگہ زیارت کرنی کی

+ مزارع ع کھیتی کرنی والا - کسان

- مزامیر ع راگ - گیت - دعا جو راگ مین کیجاتی ہی - واحد اسکا مزمور ہی — مزامیر داؤد کتاب زبور حضرت داؤد ؑ کی مجازاً سب ساز مطربون کے

- مزاولت ع ہمیشگی کسیکام پر کرنا کوشش کرنا کسی چیز پر

مزبلہ ع کوڑی

جو شہر مرو شاہجہان کی نیچے بہتی ہی

**مرغابی** ف مشہور پرند ہی جو دریا مین تیرتا رہتا ہی

**مرغزار** ف سبزہ زار اور وہ زمین جہان پر مرغ بہت اگا ہوا ہو یعنی دوب بہت ہو

**مرغوب** ع رغبت کیا گیا

**مرغول** ف پیچ و تاب - زلفون کو جو موڑتی ہین اون کی صفت مین یہہ لفظ آتا ہی - یعنی پیچدار اور گہونگریالی بال اور عیش و نشاط کی معنی مین بہی آتا ہی

**مرفق** ع کہنی - ارنج

**مرفوع** ع اوٹہایا گیا - مرافعہ - نالش حاکم کی سامنی پیش کی ہوئی

**مرفہ** ع آسودہ - خوش معاش

**مرقد** ع خوابگاہ - قبر مجازاً

**مرقع** ع کتاب تصویرون کی - گدڑی فقیرون کی جس مین رقعہ رقعہ یعنی پیوند جڑی ہوئی ہون

**مرقوم** ع لکہا ہوا

**مرگ** ف موت

**مرکب** ع ترکیب دیا گیا - جو کئی چیزون سی مل کر بنا ہو

**مرکز** ع وہ نقطہ بیچون بیچ دائرہ کا جس سی جتنی خطوط مستقیم محیط تک نکالین سب برابر ہون

**مرکوز** ع گڑا ہوا - محکم کیا ہوا - یہہ لفظ مشتق ہی رکز سی اوسکی معنی ہین زمین مین نیزہ گاڑنا - مجازاً منظور

**مرمت** ع کسی چیز کا خلل درست کرنا اصلاح دینا - ٹوٹی پہٹی چیز کو سنوارنا

**مرمر** ع نام ایک قسم کی پتہر کا ہی جو سفید ہوتا ہی اوس کو سنگ مرمر کہتی ہین

**مروارید** ف موتی

+ مردود ع رد کیا گیا - نکالا گیا کسی جگہ سی - بی عزت
+ مردہ ف مرا ہوا - موا ہوا
مردی ف مردانیت
مرز ف زمین
+ مرزا ف اسکی اصل ہی میرزا یعنی سردارزادہ
مرزبان ف حاکم - میرسرحد - صاف طرف - مالک زمین - زمیندار - نگہبان سردار - بزرگ آتش پرستون کا - عالم آتش پرست جمع اسکی مرازبہ آتی ہی
مرزبوم ف جای پیدایش - جنم بھون
مرزغان ف دوزخ - گورستان قبرستان
مرسل ع نامہ بھیجنی والا - بھیجنی والا
مرسل ع رسول - نبی - پیغمبر
مرسلین ع بہت رسول - پیغمبرہا
+ مرشد ع ہدایت کرنی والا - راہ نیک بتلانی والا
+ مرصع ع جڑاؤ کیا گیا - جڑا کیا
مرصوص ع رانگ ڈہالکر - ریخون مین ڈالکر مستحکم کی ہوئی شی - استوار کیا ہوا
+ مرض ع بیماری
+ مرضی ع جمع ہی مریض کی - بیمار لوگ
+ مرضی ع پسندیدہ - پسند کیا ہوا
+ مرطوب ع تر - بھیگا ہوا - رطوبت والا
مرعی ع چراگاہ - جای چرنی جانورون کے
مرعوب ع رعب کیا گیا - خوف کیا گیا
مرعی ع رعایت کیا گیا - لحاظ کیا گیا
+ مرغ ف ایک قسم کا گہاس ہی جسکو جانور بڑی خوشی سی چرتی ہین ہندی ہین اوسکو دوب کہتی ہین
+ مرغ ف پرند - اوڑنی والا جانور
+ مرغاب ع نام ایک ندی خراسان کا ہے

| | | |
|---|---|---|
| مرجان ع مونگا - مشہور ہی جسکو دریا مین کیڑی بناتی ہین | + | مرد ع جمع ہی امرد کی یعنی وی لوگ جنکی ابہی ڈاڑہی نہ نکلی ہو |
| مرجع ع جای رجوع | + | مرداد ف پانچوان مہینا شمسی یعنی |
| مرجح ع غلبہ دینی والا - ترجیح دینی والا | - | جولائی کا مہینا |
| مرجو ع امید کیا گیا | + | مردارف مردی کی لوتہہ - ناپاک |
| مرجوع ع رجوع کیا گیا - لوتایا گیا | | مردان ف جمع ہی مرد کی |
| مرحبا ع شاباش یہہ لفظ عرب مین واسطے تعظیم مہمان کی کہتی ہین | + | مردانگی ف مردپن - مردانیت |
| مرحلہ ع منزل کی جگہ - کوچ کی جگہہ - منزل جائی رخت - اور اسباب کی | + | مردک ف چہوتا مرد - یہہ حقارت کا لفظ بطور گالی کی بولتی ہین |
| مرحمت ع مہربانی رحم | + | مردگان ف مردی - مری ہوئی لوگ |
| مرحوم ع رحمت کردہ شدہ - مجازاً جو مرگیا ہو | + | مردم ف آدمی - پتلی |
| مرخص ع رخصت کرنی والا | + | مردم آزار ف تکلیف دینی والا آدمیون کا |
| مرخص ع رخصت کردہ شدہ | - | مردمان ف جمع ہی مردم کی |
| مرد ف مشس - آدمی نر | | مردمک چشم ف آنکہہ کی پتلی |
| | + | مردمی ف مردانگی |
| | + | مردن ف مرنا |

دعوی پیش کرنا

مراقبت ع امید رکہنا - نگہبانی
حفاظت

مرام ع مطلب - مقصد

مراہم ع جمع ہی مرہم کی

+ مربی ع تربیت کیا گیا - پرورده شده
اور میوی کی قسم قند یا شکر مین ملا ہوا

+ مربع ع چوگوشہ - اور وہ سطح جس
کی چارون ضلع برابر ہون اور چارون
زاویہ قائمی ہون

مربوط ع بندہا ہوا - ربط کیا گیا -
لگا یا گیا

+ مربی ع پرورش کرنی والا - تربیت
کرنی والا

مرة ع ایک دفعہ

مرتاض ع ریاضت کرنی والا -
اصطلاح تصوف مین تابعدار کرنی والا
نفس سرکش کا اور رنج اوٹہانی والا
علم اور ہنر یا عبادت مین

+ مرتب ع ترتیب کیا گیا - انتظام
کیا گیا

مرتبط ع ارتباط کیا گیا - لگا یا گیا

+ مرتبہ ع درجہ - رتبہ

مرتد ع کافر - وہ شخص جو مذہب
اسلام سی پھر گیا ہو

مرتفع ع اٹہایا گیا - رفع کیا گیا
دور کیا گیا

مرتقی ع بلند کیا گیا

+ مرتکب ع اختیار کرنی والا - ایک
بات کا پسند کرنی والا

+ مرتہن ع رہن لینی والا - گرو رکہنی
والا زیور یا کسی چیز کا

+ مرثیہ ع اوصاف مردی کی اس طرح پر
بیان کرنی کہ سننی والون کو رحم آوی

مراۃ ع آئینہ - مونہہ دیکھنی کا شیشہ

مراتب ع جمع ہے مرتبہ کی درجے - رتبے

مراجعت ع لوٹنا - رجوع کرنا - اولٹا پہرنا +

مراحل ع منازل - منزلین - جمع ہی مرحلہ کی +

مراحم ع جمع ہی مرحمت کی - مہربانیان

مراد ع ارادہ کیا گیا - مطلب - مقصد +

مرادفت ع باہم ردیف ہونا ایک دوسری کی پیچہی سوار ہونا - مرادف بنا - ایک معنی ہونا

مرارۃ ع تلخی - کڑواپن

مراسل ع اوس عورت کو کہتی ہین جس کی دونو پنڈلیون پر بال بہت اور دراز ہون - اور وہ عورت جو بیاہ کی خواہش کرنی والون مردون سے خط وکتابت یا پیغام جاری رکہی یا وہ عورت جسکو اوسکے خاوند سی جدائی ہوگئی ہو - یا کلان سال عورت

+ مراسلات ع جمع ہی مراسلہ کی

+ مراسلت ع باہم نامہ اور پیغام کرنا

+ مراسم ع رسمین - رسومات - جمع ہی رسم کی نشانہا

مراضعت ع دودہ پلانا بچے کو دایہ کا

+ مراعات ع رعایت کرنا باہم ملکر جانورون کا چرنا - نگاہ رکہنا - کن انکہیون دیکہنا مجازاً سلوک اور رعایت

+ مرافعت ع حاکم کے سامنی اپنا

مدمن ع ہمیشہ کرنیوالا کسی کام کا
+ مدور ع گول
مدن ع جمع ہی مدینہ کی شہرہا —
بہت سی شہر
+ مدہوش ع متحیر — سرگشتہ —
حیران — مجازاً مست بیہوش
+ مدید ع دراز — لمبا
مدیر ع گول — حرکت دینی والا
- مدینہ ع شہر
- مدیون ع قرضدار
مذاب ع گداختہ شدہ — گلا ہوا —
پگلا ہوا
+ مذاق ع چکہنا — چکہنی کے جگہہ —
محل ذائقہ
مذاکرہ ع باہم ذکر کرنا
+ مذاہب ع جمع مذہب کی
- مذبح ع جگہہ ذبح کرنے کی

- مذبذب ع ڈگبڑ بگڑ کرنے والا —
جس کا ارادہ مصمم نہو
- مذبوح ع ذبح کیا ہوا — جانور جسکو
ذبح کر دیا ہو
+ مذکر ع مرد — نر
+ مذکور ع ذکر کیا گیا — ذکر کردہ شدہ
- مذلت ع خوار ہونا — رسوا ہونا —
رسوائی
- مذمت ع ہجو — برائی — بدی
- مذموم ع بد — برا — زشت
مذنب ع گنہگار
+ مذہب ع راہ — رستہ — دین
مر ع تلخ — کڑوا
مرف خاص
مرابطات ع جمع ہی مرابط کی وہ چیزین
جو باہم رابطہ پیدا کرین
مرأت ع عورت — زن

مداوا، ع مخفف ہی مداوات کا- دارو درمن کرنا

مداہن ع سستی کرنی والا

مدائح ع جمع ہی مدیحہ کی تعریفین

مداین ع جمع ہی مدینہ کی شہرا

مُدبر ع تدبیر کرنی والا- صاحب تدبیر

مُدبَر ع پشت دیا گیا یعنی وہ شخص جس کو اوسکے نصیب نے پشت دی ہو- برگشتہ بخت

مدت ع عرصہ- دیر

مدح ع ستایش- تعریف

مدخل ع جای دخل ہونی کی

مدخول ع داخل کیا گیا

مدخولہ ع وہ عورت جس سے صحبت کی گئی ہو- زن جماع کردہ شدہ

مدد ع کمک

مدوجزر ع جوار- بہاتا جو سمندر مین ہوتا ہی

مددگار ف مدد کرنی والا

مدر ع ڈہیلا مٹی کا

مُدرس ع پڑہانے والا- درس دینی والا

مدرسہ ع جگہہ درس دینی کی

مدرک ع سمجہا گیا- دریافت کیا گیا

مُدرکہ ع وہ قوت جس سی انسان اشیا کی حقیقت دریافت کرسکی- عقل- ذہن

مدعی علیہ ع جسپر دعوی کیا گیا ہو

مدعی ع دعوی کرنی والا

مدغم ع دو حرف ایک جنس سی ایک دوسری مین ادغام کیا ہوا

مدفون ع دفن کیا ہوا- گاڑا ہوا

مدلل ع جسپر دلیل قایم کی گئی ہو- بدلیل ثابت شدہ

مدلول ع معنی- بتلایا ہوا

کرنی کی

مدّ ع کشش — کھینچنا — جوار جو دریا مین آتا ہی — خط دراز — افزونی — درازی نظر کرنا کسی چیز پر

+ مدّاح ع تعریف کرنی والا — مدح کرنی والا

مداخل ع دخل دینی والا — کسی کام مین داخل ہونی والا

— مداخلت ع دخل دینا

مِداد ع سیاہی

+ مدار ع جای دورہ کرنی ستارہ کے جسپر کوئی بات ٹھہری ہوئی ہو مجازاً

+ مدارا، صلح اور آشتی کرنا اصل اسکے مدارات ہی — خاطر تواضع کرنا

+ مدارات ع رعایت کرنا — صلح اور آشتی کرنا

مدارات ع ستارون کی حرکت کی دائرے جمع مدار کی

— مدارج ع جمع ہی مدرج کی

+ مدارس ع جمع مدرسہ کی

مدارست ع باہم درس کرنا — باہم پڑہنا اور پڑہانا

+ مدار المہام ع وہ شخص جس سے سب کاروبار سلطنت کی متعلق ہون — وزیر یا فوج کا حاکم

مدافع ع دفع کرنی والا

— مدافعت ع ایک دوسری کو دفع کرنا — دفع کرنا

+ مدام ع ہمیشہ رکھا گیا — شراب ہمیشہ

— مداومت ع ہمیشگی کرنا — ہمیشگی

مداوات ع دوا کرنا علاج کرنا — درمان کرنا

| | |
|---|---|
| پردہ نشین | + مخلوط ع گڈمڈ - ملاجلا - آمیختہ شدہ |
| مخدوم ع خدمت کیا گیا | + مخلوقات ع جمع ہی مخلوق کی دنیا اور جو چیزیں دنیا میں ہیں |
| مخذول ع ذلیل - خوار - ذلیل کیا گیا | + مخلوق ع پیدا کیا ہوا |
| مخرج ع جگہہ نکلنی کی | + مخلی ع خالی کیا گیا - رہا کیا گیا - چہوڑا گیا |
| مخروط ع خراط کیا گیا - تراشا گیا | + مخمس ع پانچ گوشہ - پانچ کونیا - جسکے |
| چہیلا گیا | پانچ مصرعہ ہون - یا پانچ ضلع ہون یا پانچ |
| مخزن ع خزانہ کی جگہہ - جای جمع | چیزین جو کسی شی مین شامل ہون |
| کرنے کی | + مخمل ع نام ایک قسم کی نرم کپڑی کا |
| مخصوص ع خاص کیا گیا | + مشہور ہی |
| مخطط ع لکیرون والا - وہ شی جسپر | + مخمور ع متوالا - شراب نوشیدہ |
| لکیرین پڑی ہوئی ہون | + مخنث ہیجڑا جس کو نامرد بنا دیا |
| مخطور ع اندیشہ - جو دل مین خیال گذرے | ہو - خنثی بنایا ہوا |
| ہلاکت کی قریب | مخوف ع ڈرا ہوا - خوفناک |
| مخفف ع ہلکا کیا گیا | - مخوف ع خوف دینے والا - ڈرانی والا |
| مخفی ع پوشیدہ | + مخیر ع نیکی کرنی والا |
| مخل ع خلل ڈالنی والا - خلل انداز | + مخیل خیال کیا گیا |
| مخلص ع اخلاص کرنی والا | + مخیم ع جگہہ خیمہ لگانی کی - جگہہ خیمہ کہڑی |

ہونی کی

مخازن ع جمع مخزن کی خزانی

+ مخاصمت ع باہم خصومت کرنا - جنگ کرنا

مخاط ع آب بینی - سینگ

+ مخاطِب ع سامنی سے بولنی والا خطاب کرنی والا

+ مخاطَب ع خطاب کیا گیا - اور جسبی روبرو گفتگو کی جاوی

مخاطرہ ع خطر - اندیشہ - وہ بات جو ذہن مین آجاوی

مخافت ع خوف - ڈر - ڈرنا خوف کرنا

مخافات ع جمع ہی مخافت کی

مخالطت ع مل جانا - باکسے درآمیختن - دوستی

مخالف ع وہ شخص جو خلاف پر ہو - دشمن

+ مخالفت ع دشمنی - خلاف کرنا

مخادف ع جائہای خوف - خوف کی جگہہ جمع ہی مخوف کی

+ مخبر ع خبر دینی والا - مجازاً چہرہ انسان کا

مخبط ع درہم آمیختہ - ملا جلا - فاسد - تباہ

+ مختار ع اختیار کیا گیا

مخترَع ع اختراع کیا گیا

مخترِع ع نئی بات نکالنی والا

+ مختص ع خاص کیا گیا

+ مختصر ع جو طویل نہو - جو دراز نہو

+ مختلف ع جو یکسان نہو

مختوم ع مہر لگایا ہوا - مقفل اور بند کیا ہوا

مختون ع ختنہ کیا گیا

مخدر ع سن کرنی والی چیز - بیحس کردینی والی چیز

مخدرہ ع پردہ نشین عورت

| | |
|---|---|
| محقق ع تحقیق کرنی والا | محمل ع کجاوہ ـ ہودہ اونٹ کا |
| محک ع کسوتی ـ نام ہی ایک | محمول ع لادا ہوا ـ گمان کیا گیا منطق |
| سیاہ پتہر کا جس پر سونی یا چاندی | مین خبر جو مقابل مبتدا کی واقع ہوتی ہی |
| کی آزمایش کیجاتی ہی | محن ع جمع ہی محنت کی |
| محکم ع مضبوط ـ مستعد | محنت ع تکلیف ـ دکہہ ـ رنج |
| محکمہ ع کچہری ـ جگہہ انصاف کرنی کی | محو ع زائل کرنا ـ پاک کرنا حروف یا نقوش |
| محکوم ع حکم کیا گیا | کو کاغذ یا لوح سی چہیل ڈالنا ـ اصطلاح |
| محل ع جگہہ ـ مکان ـ منزل | تصوف مین گم اور نابود ہونا |
| مکان بادشاہ یا امیر کا | محور ع وہری جسپر پتا گردش کرتا ہی |
| محلات ع جمع محلہ کی | محیا ع چہرہ ـ مونہہ |
| محلہ ع جگہہ اترنی کی ـ منزل ـ مقام | محی ع زندہ کرنی والا |
| ادمیون کا ـ مجازاً کونہ شہر کا | محیط ع احاطہ کرنی والا ـ گہیرا ـ گول |
| محلّے ع آراستہ شدہ ـ زیور پہنایا گیا | خط دایری کا |
| محمد ع بسیار ستودہ ـ تعریف کیا گیا | مخادعت ع مکر ـ فریب |
| نام پیغمبر ص کا | مخادعات ع مکرہا و فریبہا ـ |
| محمدت ع ستایش ـ تعریف | جمع ہے مخادعت کی |
| محمدی ع وہ شخص جو امت محمد سی ہی | مخارج ع جمع ہی مخرج کی جگہہ خارج |

مُحَرَّمات ع حرام چیزین — وہ باتین جس کا توڑنا روا نہو

محرمان ف. جمع فارسی ہی محرم کی

محرم راز ف واقف بہید کا — بہید جاننی والا

مَحرُور ع گرم — حرارت کیا گیا

مَحرُوس ع نگاہبانی کیا گیا — حراست کیا گیا

مَحرُوم ع روکا گیا — باز رکہا گیا

مَحزُون ع غمگین

مُحَسَنات ع نیکیان جمع ہی حسنہ کی

مُحسِن ع نیکی کرنی والا — احسان کرنی والا

مُحسِنِین ع جمع ہی محسن کی

محسوب ع حساب کیا گیا — شمار کردہ شدہ

محسود ع حسد کیا گیا — رشک کردہ شدہ

مَحسُوس ع وہ شی جو حس مین آئی ہو جو معلوم ہو سکی حس سی

مَحشَر ع جگہہ اکٹہا ہونی لوگون کی روز قیامت کو

مُحَصَّل ع حاصل کردہ شدہ

مُحَصِّل ع حاصل کرنی والا

مَحصُود ع کہیتی کٹی ہوئی

محصور ع حصر کیا گیا — کہیرا گیا

مَحصُول ع حاصل کردہ شدہ

محض ع صرف — خالص

مَحضَر ع نامہ قاضی کا — جای حاضر ہونی کی — وقت حاضر ہونی کا — نیک محضر وہ شخص ہوتا ہی جو غائب کو نیکی سی یاد کری

مَحظُور ع منع کیا گیا — حرام کیا گیا

محفوظ ع حفاظت کیا گیا

مَحفِل ع جگہہ جمع ہونی ادمیون کی

مَحظُوظ ع بہرہ مند — بخت ور — نصیب ور

مُحَقَّر ع ذلیل — حقیر

مُحَقَّق ع تحقیق کیا گیا

محتجب ع پردہ نشین ۔ چھپا ہوا
پردہ مین ہونی والا

محترفہ ع پیشہ ور لوگ ۔ صنعت کرنی
کاری گر لوگ یہہ لفظ ہمیشہ صفت لفظ فرقہ
یا جماعت کی پڑتا ہی

محترم ع عزت کیا گیا ۔ حرمت
کیا گیا

محتشم ع صاحب خدم اور حشم کا ۔
جسکے پاس نوکر اور دولت ہو

محتسب ع محشر یت ۔ شمار کرنی والا
وہ حاکم جو خلاف شرع باتون کی ممانعت کری

محتمل ع احتمال کیا گیا ۔ گمان کیا گیا

محتوی ع شامل ۔ گھیرنی والا

محجوب ع پوشیدہ

محجور ع منع کیا گیا ۔ حرام کیا گیا

محدب ع کب کیا گیا ۔ جو موافق قبہ کی ہو

محدث ع حدیث بیان کرنی والا ۔ راوی

محدث ع احداث کرنی والا ۔
نئی بات نکالنی والا

+ محدود ع حد کیا گیا ۔ انتہا کیا گیا

- محذوف ع حذف کیا گیا ۔ گرایا گیا

محراب ع لغوی معنی ہین اوزار لڑنی کا
اصطلاح مین اوس قوس یا کمان کو کہتی
ہین جو مسجد مین طرف کعبی کی بناتی ہین
چونکہ وہ ایک آلہ ہی شیطان کی لڑای کا
اس لئے اوسکا نام محراب کہا گیا ہے

محرر ع لکھنی والا ۔ تحریر کنندہ

محرق ع جلانے والا

- محرک ع تحریک کرنی والا ۔ حرکت
- دینی والا

- محرم ع وہ شخص جو حرم کعبہ مین آوی
احرام باندھنی والا

محرم ع وہ شخص جسکی ہمراہ نکاح کرنا
درست نہو ۔ رشتہ دار قریب

یعنی محرابین
مُحَاسِب ع حساب کرنے والا۔ حساب دان
محاسبہ ع حساب
+محاسن ع جمع ہی حسن کی۔ خوبیان۔ بہلائیان
+محاصر ع گہیرنی والا۔ محاصرہ کرنی والا
مُحَاط ع احاطہ کیا گیا
+محافِظ ع نگاہبان
+محافظت ع نگاہبانی
محافل ع جمع ہی محفل کی مجلسین
محافہ ع ڈولی جو کہار اوٹہاتی ہین اور عورتین اوس مین سوار ہوتی ہین
محاکات ع باہم حکایت کرنا۔ کوہی کہانی آپس مین کہنی
محاکمہ ع حاکم کی پاس اسطی دفع جہگڑی کے جانا۔ اور منصف ہوکر دفع خصومت کا کرنا
مُحَال ع ان ہوت۔ جس کا ہونا ممکن نہو
محال ع جمع ہی محل کی۔ مقامات۔ جگہہا۔ ضلعی
مُحالات ع ناممکنات۔ غیر ممکن باتین یا چیزین
مَحَامِد ع جمع ہی محمدت کی تعریفین نیک خصلتین
+محاورہ ع گفتگو۔ بات چیت۔ جواب دینا
مُحِبّ ع دوستی کرنی والا۔ پیار رکہنی والا
مُحَبَّت ع دوستی
مَحبُوب ع پیارا۔ دوست
محبوس ع بند۔ قید کیا گیا
مُحتَاج ع لاچار۔ حاجتمند۔ غریب۔ مفلس
مُحتاط ع احتیاط کردہ شدہ۔ وہ شخص جو بہت احتیاط رکہی

مجمر ع عوددان ــ وہ انگیٹھی
جس مین عود جلاوین
مجمع ع مجلس ــ اور جگہہ جمع ہونی کی
مجمل ع جو محتاج تفصیل کا ہو
مجملات ع وی آیات قرانی جو محتاج
تفصیل کی ہین
مجموع ع تمام ــ جمع کیا گیا ــ سب
مجنون ع پاگل ــ دیوانہ
مجنح ع صاحب بازو ــ صاحب جناح
مجوس ف قوم آتش پرست جو تابع ہین
زردشت کی
مجوسی ف وہ شخص جو آتش پرست ہو
یا آفتاب اور ماہ کی پوجا کری واحد ہی
جمع اس کی مجوس آتی ہی
مجوف ع جوف کیا گیا ــ کہوکہلا ــ جو
اندر سی خالی ہو
مجہول ع نامعلوم ــ ناوانستہ شدہ اور

وہ فعل جس کا فاعل معلوم ہو
مجیب ع جواب دینی والا ــ قبول کرنی والا
مجید ع بزرگوار ــ گرامی ــ بزرگ
مح ع زردی جو مرغ کی انڈے کی اندر ہوتی
ہے
محابا ع اصل مین محابات تہا فارسی
لوگ تا کو حذف کر کی استعمال اس کا کرتی
ہین معنی فروگذاشتن ــ مروت ــ اعانت
صلح ــ نگہداشت ــ لحاظ
محاذی ع مقابل ــ آمنی سامنی والا
روبرو ہونی والا
محاذات ع مقابلہ اور روبرو ہونا
برابر ہونا ایک جز کا دوسری جز سی
محارب ع لڑنی والا ــ جنگ کنندہ
محاربہ ع لڑائی ــ جنگ
محاربات ع لڑائیان ــ جنگ ہا
محاریب ع جمع ہی محراب کی

مجتث ع جڑسی اوکھیڑا ہوا — اور نام ایک بحر کا ہی

مجتمع ع جمع کیا گیا — اور جگہہ جمع ہونی کے

مجتنب ع دوری کرنی والا — پرہیز کرنی والا

مجتہد ع کوشش کرنی والا — راہ صواب پیدا کرنی والا

مجد ع بزرگی اور بزرگوار ہونا

مجدّ ع کوشش کرنی والا کسی کام مین

مجدِّد ع ازسرنو کنندۂ کاری — بنا کرنی والا کسی کام کا

مجذوب ع کھنچا گیا — اور خدا کی محبت مین کھنچا ہوا

مجدود ع نیا کیا گیا

مجرّب ع تجربہ کیا گیا — آزمایا ہوا

مجرد ع تنہا — اور تارک دنیا — مرد بی زن — اور وہ شی جو مادہ سی پاک ہو

مجرّدات ع عقول عشرہ — ملایک ارواح

مُجرِم ع جرم کرنی والا — گناہگار

مجروح ع زخمی — گھایل — جسکو زخم لگا ہو

مَجرٰی ع جای جاری ہونی کی

مُجزّا ع جزو جزو علیحدہ کیا ہوا

مجسم ع جسم دار — جس مین طول اور عرض اور عمق ہو

مجعّد ع گھونگریالی بال — الجھی دار بال

مجلی ع صاف — روشن

مجلّد ع جلد بندی کیا ہوا

مجلس ع جگہہ بیٹھنی کی — مجازاً وہ مقام جہان پر گروہ آدمیون کا جمع ہو

مچلکا ت یہہ ترکی لفظ ہی معنی اسکی ہین عہدنامہ

مثوب ع ثواب دیا گیا — بدلا نیکی کا دیا گیا
مثوبات ع عوض نیکون کی — بدلی
بہلائیون کی جمع مثوبت کی ہی
مثوی ع جای آرام قرارگاہ

مُجادِل ع لڑنی والا
مجادلہ ع جنگ کردن
مجاذیب ع جمع ہی مجذوب کی کشیدہ
شدہ لوگ — خدا کی محبت مین کہینچی
ہوئی
مُجَارِی ع جمع ہی مجری کی
مجاز ع جو حقیقت نہو
مجازات ع بدلا دینا — اور جزا
دینی نیکی اور بدی مین
مجال ع میدان — جولانگاہ — مجازاً
موقع — حوصلہ — طاقت
مُجَالِس ع مصاحب — جلیس —
باہم بیٹہنی والا
مُجَالِس ع جمع مجلس کی ہی
مجامع ع صحبت کرنے والا — جماع
کرنے والا
مجامعت ع صحبت کرنا — جماع کرنا
مُجَانَبَت ع کسی کام سی یکسو ہونا —
دور رہونا
مجانست ع ہمجنسی — ہم قومی
مجاور ع ہمسایہ — پڑوسی
مجاورت ع ہمسایہ پن — پڑوس
مجاوز ع تجاوز کرنے والا — درگذر
کرنے والا
مجاہد ع کافرون سی لڑنی والا
کوشش کرنی والا
مجبور ع لاچار — جبر کیا گیا —
نقصان بہرا گیا
مجتبی ع برگزیدہ — پسندیدہ

متولد ع پیدا ہونے والا

متولی ع کام پر رہنی والا — دوستی رکھنی والا

متوہم ع وہم کرنی والا — متوہم وہم کیا گیا

متہاون ع سستی کرنی والا

متہم ع وہ شخص جس پر تہمت لگای جاوی

متین ع استوار — مضبوط

متشابہ ع مانند — مشابہ

مثال ع شبیہ — نظیر — تصویر حکم نامہ قاضی — مانند — فرمان بادشاہی — پروانہ حکم

مثانہ ع پہکنا وہ کیسہ کہ جس کے اندر پیشاب ہوتا ہی

مثانی ع سورہ فاتحہ اور جمع ہی مثنی کی بمعنی دو دو

مثبت ع جو منفی نہو — اثبات کردہ شدہ

مثقال ع ۴½ ماشہ ساڑہی چار ماشہ کی وزن کو مثقال کہتی ہین

مثل ع مثال — کہاوت — مانند — وصف حال — داستان

مثل ع مانند — مساوی سب صفتون مین

مثلث ع جو سطح تین خطوط مستقیم سی محاط ہو جیسی یہہ △

مثمر ع پہل دینی والا — انجام دینی والا نتیجہ دہندہ — میوہ آورندہ

مثمن ع ہشت پہلو

مثنی ع تثنیہ — دوبارہ کردہ شدہ — دوم کردہ شدہ

مثنوی ع وہی اشعار ہوتی ہین جن مین ہر ایک شعر کی دو مصرعون کی قافئی ملتی جاوین

متنبہ ع واقف — مطلع — خبردار — آگاہ

متنعم ع نازونعمت میں رہنی والا

متنفر ع نفرت کرنی والا — وحشت کرکی بہاگنی والا

متنوع ع نوع بنوع شونده — گوناگون شونده اقسام کا ہونی والا

متواتر ع پی در پی آنی والا

متواری ع پوشیده ہونی والا چہپنی والا

متواضع ع فروتن — عاجزی کرنی والا — ذلت اختیار کرنی والا

متوافر ع وافر ہونی والا — زیادتی اختیار کرنی والا

متوالی ع پی در پی آنی والا

متوج ع تاج دیا گیا — جس کی سر پر تاج رکہا گیا ہو

متوجہ ع توجہ کرنی والا — دہیان دینی والا

متوحش ع وحشت اختیار کرنی والا

متورع ع پارسا — پارسائی اختیار کرنی والا

متوسل ع وسیلہ ڈہونڈنی والا

متوصل ع وصل اختیار کرنی والا توصل پسند

متوطن ع رہنی والا — باشنده

متوفی ع وفات یافتہ شده — موا ہوا

متوقع ع امید رکہنی والا — توقع رکہنی والا

متوقف ع دیر کرنی والا — توقف کرنی والا

متوکل ع بہروسا کرنی والا — توکل کرنی والا

متفرق ع فرق کیا گیا۔ علیحدہ

متفق ع ملا ہوا۔ اتفاق کرنی والا

متفکر ع فکرمند۔ جس کو فکر ہو

متقاضی ع تقاضا کرنی والا

متقاعد ع پست شوندہ۔ تقاعد قبول کرنی والا۔ سستی کرنی والا

متقدم ع پیش ہونی والا۔ آگی بڑہنی والا

متکا ع تکیہ گاہ۔ تکیہ لگانی کی جگہہ

متکبر ع مغرور۔ تکبر والا

متکسر ع شکستہ ہونی والا۔ ٹوٹنی والا

متکفل ع ضامن۔ کفیل۔ ذمہ دار

متکلف ع تکلف کرنی والا

متکلم ع بولنی والا

متلاطم ع امواج زن۔ موج زن

متلطخ ع لتہڑنی والا۔ آلودہ

متلبس ع پوشیدہ۔ جامہ پوشیدن نہان ہونی والا۔ لباس پہنتی والا

متلذذ ع لذت اوٹھانی والا

متلقی ع ملاقات کرنی والا۔ متلقّی ملاقات کردہ شدہ

متلون ع رنگ اختیار کرنی والا

متمادی ع دراز۔ لمبا

متمتع ع برخوردار۔ فائدہ اوٹھانی والا

متمرد ع سرکش۔ نافرمان

متمم ع تمام کرنی والا۔ کامل کرنی والا

متمنی ع تمنا کرنی والا۔ آرزو رکھنی والا

متمنّٰی ع آرزو کیا گیا

متموج ع تموج کرنی والا۔ موج زن لہریں مارنی والا

متن ع پشت۔ پیٹھ۔ ستوا جای بلند او رسخت۔ اصل کتاب جس کی شرح کی جاوی

متناہی ع انتہا کو پہنچنی والا

متعبد ع عبادت کرنی والا - پوجاری بتکلیف عبادت کرنی والا
متعدد ع چند - شمار کردہ شدہ
متعذب ع خوش گوار عذب سی مشتق ہی
متعدی ع تجاوز کرنی والا - گرامر مین وہ فعل جو مفعول کو بہی چاہبی
متعذر ع دشوار - مشکل
متعرض ع پیش آنی والا
متعسر ع دشوار - مشکل
متعصب ع دین کی پچ کرنی والا تعصب کرنی والا
متعطش ع تشنہ - پیاسا
متعلق ع لگاؤ رکہنی والا - تعلق رکہنی والا
متعلم ع سیکہنی والا طالب علم
متعنت ع عیب گیرندہ - سہو خطا پکڑنے والا
متعندان ف جمع ہی متعند کی
متعنید ع عناد رکہنی والا - دشمنی رکہنی والا - بدخواہ
متغضوب ع رنجیدہ - رنج کشیدہ
متعود ع خوگر - عادت کرنی والا
متعہد ع ذمہ وار - کام مین مشغول
متعین ع مقرر کیا ہوا - تعین کیا گیا
متغیر ع تغیر کیا گیا - بدلا گیا
متفاوت ع فرق کیا گیا - تفاوت کیا گیا
متفحص ع ڈہونڈنی والا - تلاش کرنی والا
متفتش ع ڈہونڈنی والا - تفتیش کرنے والا
متفرج ع جای سیر و تماشا
متفرع ع شاخ کیا گیا - مترتب

مُتَزائِد ع بڑہنی والا – زائد ہونی والا
متزلزل ع ڈگمگانی والا – لرزندہ
متساوی ع باہم برابر – ایک دوسری کا ساتھی
مُتَسَلِّط ع غالب ہونے والا – غلبہ کرنے والا
مُتَشَابِہ ع ہمشکل اور جس کی معنی مین کچہ شبہہ ہو – مخفی المعنی
مُتَشَاعِر ع جو شخص شاعر نہو اور اپنی تئین شاعر جتلاوی
متشکل ع شکل اختیار کرنی والا
متشکی ع شکی کرنی والا
مُتَصَاعِد ع چڑہنی والا – اوپر ہونے والا
مُتَصَدِّع ع درد سر کرنے والا – تصدیع دینی والا
مُتَصَدِّی ع پیش آنی والا

مُتَصَرِّف ع قابض تصرف کرنی والا
مُتَصِف ع موصوف – جسکی ساتہہ کوئی وصف لگا ہو
مُتَّصِل ع پاس قریب لگا ہوا – اتصال رکہنی والا
مُتَصَوَّر ع تصور کیا گیا
مُتَضَمِّن ع درضمن گیرندہ – پیٹ مین لینی والا – شامل
مُتَضَاد ع باہم مخالفت کنندہ
مُتَضَرِّر ع ضرر اختیار کرنی والا
مُتَضَرَّر ع ضرر یافتہ – جس کو ضرر پہنچا ہو
متعارف ع معروف – آپس مین تعارف کیا گیا
مُتَعَاقِب ع پیچہی سی آنی والا – پس دوندہ
متعال ع بلند – عالی

متجلی ع روشن و آشکار
متحتم ع واجب — واجب ہونے والا — یقینی
متحد ع اتحاد کیا گیا — ایک کیا گیا — ملا ہوا
متحرک ع حرکت کرنے والا
متحصن ع قلعہ نشین — جس نے قلعہ مین پناہ لی ہو
متحقق ع تحقیق کیا گیا — درست
متحلے ع زیور پوشیدہ — آراستہ زیور سے
متحمل ع برداشت کرنے والا — سہنے والا
متحیر ع حیران — بھوچک
متخاصم ع خصومت کرنی والا — جھگڑالو
متخاصمین ع مدعی اور مدعا علیہ — طرفین جو جھگڑا کرین
متخلخل ع پولا — جو ٹھوس نہو

متخیل ع خیال کیا گیا
متخیلہ ع خیال کیا گیا اور مکان خیال یعنے دماغ اور قوت خیال
متداولہ ع دست بدست جو چیز پھری ہو نوبت بنوبت گرفتہ شدہ مروج
متدین ع دیندار
مترادف ع ہم معنی — دو لفظ ایسی جنکی معنی ایک ہون وہ ایک دوسری کا مترادف کہلاتا ہی
مترجم ع ترجمہ کرنے والا — اور مترجم وہ کتاب جسکا ترجمہ کیا گیا ہو
متردد ع متفکر — اور آنے جانے والا
مترشح ع ٹپکنے والا — تراوندہ
مترصد ع اتبدوار — امیدر کہنی والا
مترقب ع انتظار کیا گیا
مترنم ع گایا گیا
متروک ع چھوڑا گیا

متاذی ع تکلیف پانے والا

متاسف ع افسوس کرنے والا

متاع ع پونجی - اسباب سوداگری - رخت

متاعب ع رنجہا - ماندگیہا جمع تعب کی ہے

متالف ع تالیف کیا گیا - مرکب کیا گیا

متالم ع رنج کشیدہ - رنجیدہ - دردناک - دردمند

متامل ع تامل کرنے والا - غور کرنے والا

متانت ع استواری - محکمی

متاہل ع جورو کرنے والا - کنبہ دار اہل کرنے والا

متبادر ع جلد ذہن مین آنے والا

متباین ع باہم جدا - دو مخالف ایسی کہ ایک دوسری پر صادق نہ آسکین

متبدل ع بدلا کیا گیا - تبدیل کیا گیا

متبحر ع وہ آدمی جس کو بہت علم ہو - بڑا عالم

متبخر ع بخارات بنایا گیا

متبرک ع برکت یافتہ - برکت دار

متبلد ع کند ذہن - احمق

متبنی ع فرزند کیا ہوا - فرزندی مین لیا ہوا

متبوع ع سردار - جس کا کوئی تابع ہو - پیروی کردہ شدہ

متجاوز ع تجاوز کرنے والا - گذرنے والا

متجاہل ع جان بوجہ کر جاہل ہونے والا - انجان اپنی تئین بنانی والا

متجسس ع تلاش کرنے والا - ڈہونڈنے والا

مُبْرَز ع مقعد — پیخانہ نکلنے کی راہ

مُبَرْہَن ع بدلیل ثابت کیا ہوا

مبرور ع نکوئی کردہ شدہ — نیکی کیا گیا — پاک

مَبْسُوط ع پھیلا ہوا — فراخ

مُبَشِّر ع خوشخبری پہنچانے والا — بشارت دینے والا

مبصر ع بینائی والا

مِبْضَع ع نشتر فصد کھولنے والی کا نیشتر فصاد

مُبْطِل ع باطل کنندہ — باطل کرنے والا

مَبْعُوث ع اٹھایا گیا — برانگیختہ کیا گیا

مَبْلَغ ع جای رسیدن — مقام — حد و نہایت — مقدار — اندک

مَبْنیٰ ع جگہ بنا کی — بنیاد مجازاً مضمون وغیرہ

مُبْہِج ع خوش اور شاد کرنے والا

مُبْہَم ع دربستہ — اور کار فروبستہ مشتبہ اور کلام مبہم وہ جو کسی طرح دریافت نہو سکی کہ کیا مطلب ہے

مبہوت ع حیران — بھوچکا

مَبِیت ع رات گذارنا — جگہ شب گذارنے کے

مُبات

مَبِیع ع شی خریدی ہوئی — اسباب بکا ہوا

مُبِین ع ظاہر — آشکارا

مُبَیِّن ع بیان کرنے والا

مَتیٰ ع کب — کسوقت — جس وقت

مَتاب ع لوٹ جانا — جای رجوع

مُتابعت ع تابعداری

مُتَأَثِّر ع اثر پذیر — اثر قبول کرنے والا

مُتَأَخِّر ع پیچھے آنے والا — جو آخرین رہ گیا ہو — جو پیچھے رہ گیا ہو

مُتَأَخِّرِین ع پچھلے لوگ — حال کے زمانے کے لوگ

مُتَأَدِّی ع پہچانے والا

مبالات ع پرواہ رکھنا ۔ خوف رکھنا ۔ اندیشہ کرنا

مَباقِل ع ترکاری کے کہیت جہاں پر لہسن پیاز ساگ پات بوتے ہین مفرد اس کا مبقل ہے

مُبالغہ ع کسی کام مین سخت کوشش کرنا بہت تعریف یا ہجو کرنا جو محال معلوم ہو

مَبانی ع جمع ہی مبنی کی بنیادین

مَباہات ع فخر کرنا

مُباہجہ ع باہم فخر کرنا نیکوئی اور حسن مین ۔ باہم خوش ہونا

مُباہَلہ ع ایک دوسری کو نفرین کرنا یعنی دعای بد ایک دوسری کی حق مین کرنا

مباہی ع ناز کنندہ ۔ فخر کنندہ

مبایعت ع بیعت کرنا ۔ تابع ہونا

مُبایَنت ع باہم جدا ہونا ۔ ایکدوسرے سے علیحدہ ہو جانا

مُبتَدا ع جای شروع ۔ جگہہ ظاہر ہونے کی

مبتدا ع شروع ۔ اول جز جملہ اسمیہ کا

مُبتَدِع ع بدعت کرنے والا ۔ بدعتی

مُبتَدی ع شروع کرنے والا

مبتلا ع گرفتار بلا مین ۔ پہسا ہوا بلا مین

مُبتَہِج ع شادان ۔ خوش

مَبحَث ع جای بحث ۔ مقام بحث

مبدا فیاض مراد خدا تعالے

آغاز کرنے والا ۔ بہت فیض رسان

مُبدِع ع آپ ہی آپ کسی چیز کا پیدا کرنے والا ۔ بے مادہ بنانے والا

مُبَدَّل ع بدلا ہوا ۔ بدلا گیا

مُبَذِّر ع اسراف کرنے والا ۔ بیہودہ خرچ کرنے والا ۔ فضول خرچ

مبذول ع خرچ کیا گیا

مُبَرّا ع بیزار شدہ ۔ دور شدہ ۔ پاک کردہ شدہ

مُبَشِّر ع سردہی دینی والا ۔ مژدہ کنندہ

کو حاجت پڑتے ہے

مائقرأ ع ایسا لکھا ہوا جس کو آدمی پڑھ سکے

مائل ع متوجہ — میل رکھنے والا — حمیدہ — شائق

مایوس ع نا امید — بے آس

مایہ ف پونجی — اصل — مادہ — مقدار

مایۃ ع ایک سو

مائتین ع دو سو

مئین ع یہہ جمع ہے مایۃ کی — یعنی صدہا — سیکڑون

مائن ع دروغ گو — جھوٹا

مُباح ع جائز رکھا گیا — حلال داشتہ شدہ

مباحثہ ع باہم بحث کرنا

مبادف مت ہوجیو کلمہ دعا کا ہے

مبادا ف خدا نکرے کہ یون ہو —

مُبادِر ع جلدی کرنے والا یعنی کرنے والا

مبادرت ع شتابی کرنا — پیشی لیجانا

مبادلہ ع بدلا کرنا — باہم بدلنا

مَبادِی ع جمع ہی مَبدَی کی ابتدا کی باتین جو شروع مین سکہلائی جاوین

مبارز ع لڑائی کو نکلنے والا سپاہی جنگ کنندہ

مُبارَک ع برکت کردہ شدہ — خجستہ بزرگ کردہ شدہ

مُباشِر ع آپ کرنے والا کسی کام کا — جماع کرنے والا

مُباشَرت ع آپ کسی کام مین گہسنا — جماع کرنا

مُباعَدت ع دوری — مفارقت جدائی

مُبال ع پیشاب گاہ مراد فرج عورت کی — اور ذکر مرد کا

ماوائی ع جای بازگشت — گہر — جای پناہ

ماورائی ع سواء — علاوہ

+ ماہچہ ف مانند چاند کی ایک شکل چاند یا سونی کی بناکر علم پر یا فوج کی جھنڈی پر جو لگاتی ہین اوس کو ماہچہ بولتی ہین

+ ماہانہ ف ماہوار سے

ماہ جلالی ف مراد ماہ شمسی جو منسوب ہی جلال الدین ملک شاہ سلجوقی کی تاریخ سی

+ ماہتاب ف چاند — اور چاندنی چاندکی

ماہ نخشب ف وہ چاند ہی جس کو حکیم ابن عطا نے جو بنام ابن مقنع کے مشہور ہے چند اجزاء سیماب وغیرہ سی ملاکر بنایا تہا یہہ چاند دو مہینی تک ہر رات کو ایک کوہ سی نکلتا تہا اور چار فرسنگ تک اس کا نور پہنچتا تہا

+ ماہر ف استاد کار — کام مین بڑا اوستاد

+ ماہروف معشوق — چاند کی مانند چہرہ

+ ماہوار ف ہر مہینی — مہینی — مہینی

+ ماہی ف مچھلی

— ماہیانہ ف مہینی کا — ماہواری

+ ماہیت ع حقیقت — اصل اس کے ماہی لفظی معنی یہہ ہین (کیا ہے یہہ) اوس پر یا بڑہاکر مصدر بنا لیا ہی

مأوف ع آفت رسیدہ — دکہہ پہنچا ہوا

مائی ع آبی — پانی کا

مؤجل ع مہلت دیا گیا

مأول ع تاویل کیا گیا

مؤتمن ع معتمد — امین

مائت ع مرنی والا — میرندہ

مائدہ ع دسترخوان — وخوان جوار طعام

مائع ع رقیق شی جیسی پانی — شہد وغیرہ

ماتحتاج ع وہ شی جس کی طرف انسان

مَانُوف ع الفت کیا گیا۔ خوگرفتہ شدہ
دوستی کیا گیا۔
مَالی ع پر کرنے والا۔ اور پر ہونی والا
مالیت ع مال پن۔ دہن
مالیدن ف ملنا
مالیدہ ف ملا ہوا
ماما ف بوڑھیا۔ بوڑھی عورت
مامک ف مان۔ والدہ۔ پیار کا لفظ ہے
مَامَن ع جای امن۔ جگہہ آرام کی
مَامَضی ع وہ جو گذر گیا۔ زمانہ گذشتہ
مامن رضا ع یعنی جای امن رضا کی یہہ
اشارہ مشہد مقدس کا ہی کیونکہ وہان پر
مزار امام علی موسی رضا کا ہی یہہ مزار
بعض لوگون کی نزدیک بجای کعبی کی ہی
وہ کہتی ہین جو گنہگار وہان پہ جاتا ہی پہر
اوسی باز خواست گناہ کی جاتی رہتی ہی گویا
اوسنی امن پایا عذاب و عقاب سے

مَامُور ع حکم کیا گیا۔ امر کیا گیا
مَامُول ع امید کیا گیا
مَامُون ع امن کیا گیا۔ محفوظ۔
بے خوف۔ اور نام خلیفہ بغداد کا
جو ہارون رشید کا بیٹا تہا
مانا ف مشابہ۔ مانند۔ شاید۔ تحقیق
مان ف خانہ۔ اسباب۔ متاع۔
اور ہم۔ اور ہکو۔ ٹہرو۔ تشبیہ۔ مانند
مانح ع سخی۔ بخشنی والا۔ داتا
ماندگی ف ایک قسم کا جنون ہی
ماندن ف رہنا
مانند ف حرف تشبیہ کا ہی یعنی جیسا
ماندہ ف رہا ہوا۔ بچا ہوا
مانستن ف مشابہ ہوا
مانع ع منع کرنے والا۔ روکنی والا
مانوس ع جس چیز سی انس ہوگیا ہو۔
مرغوب

خوردنی

ماکل ع کہانا — خوردن — مجازاً شی
کہانے کی

ماکیان ع مرغے

مال ع دولت — روپیہ — دہن

مآل ع انجام کار — جگہہ لوٹنی کے
جاے رجوع

ماالکلام ع جس مین کچہہ کلام باقی ہو

مالامال ع کثیر اور بہت — مجازاً بہرا ہوا پر

مالایتحمل ع جو کہ قابل حمل ہونی کے نہو
سکہین بہت

مالایعنی ع بیہودہ — وہ چیز جسی کسی
کی کچہہ مراد نہو — بے فائدہ

مالح ع شور — نمکین

مالخ ع خلل دماغ سودا

مالیخولیا ع سودا — خیال خام — ایک
قسم کا جنون ہی

مالدار ف دولتمند

مالش ف مالیدگی — ملنا — طبیعت
کا قے کرنے پر مستعد ہونا

مال ضامن ف وہ شخص جو اس طرح
پر ضامن ہو کہ اگر یہہ شخص چلا جائیگا تو
اس قدر مال سرکار مین حاضر کرون گا

مال ضامنی ف ضمانت مال کی دینا
یعنے اتنا مال بہر دون گا

مالک ع صاحب خداوند — پالنے والا
اور نام اوس سوداگر کا ہی جسنی حضرت
یوسف عم کو اوسکی بہائیون سی خرید
کیا تہا اور نام اوس فرشتی کا ہی جو موکل
دوزخ کا ہی — دربان دوزخ

مالکانہ ف مالک ہونے کا حق

مالگذاری ف سرکار کا محصول زمین کا دینا

مالکیت ع مالک ہونا — مالک پن

مال و متاع ع اسباب و روپیہ

جو تابع فارس کی ہی

ماس ف مخفف ہی آماس کا ورم سوجن

ماسبق ع گذشتہ ـ پہلی جو گذر چکا ہو

ماسخ ع بیمزہ ـ پہیکا

ماست ف دہی ـ جغرات

ماست بند ف پنیر بنانی والا آدمی

ماسِک ع مرکز ـ بیضوی شکل کا

ماسَلَف ع گذشتہ

ماسواء علاوہ ـ سوا ـ اصطلاح مین سوا ذات خدا تعالی کے ـ تمام موجودات اور مخلوقات

ماش ف مونگ ـ اڑد

ماشہ ف ۸ رتی کا وزن

ماشِطَہ ع وہ عورت جو کنگہی عورتون کے سر مین کرتے ہی اور دلہن کو آرایش دیتی ہی اوس کو مشاطہ بولتی ہین

ماشی ع چلنے والا ـ پیرون چلنی والا

ماشور ف غربال ـ چہلنی

ماص ع چوسنی والا

ماصدق ع وہ چیز جو صادق ہو ـ معنی ـ مضمون

ماضی ع گذشتہ ـ گذرا ہوا زمانہ

ماضغہ ع احمق ـ قوت چبانے کی

ماطر ع برسنی والا

ماغر ع بکری

ماعون ع زکوۃ مال کی ـ اور وہ چیز جس سے مدد طلب کرین ـ اسباب گہر کا جیسی ہانڈی ـ توا ـ اگ ـ کڑاہی ـ وغیرہ

مافات ع جو گذر گیا ـ جو فوت ہوا

مافوق ع اوپر

ماقبل ع پہلے

ماق ع آنکہہ کا کونا جو ناک کی طرف ہوتا ہی گوشہ چشم بطرف بینی

ماکول ع کہایا گیا ـ خوردہ شدہ

مادام ع ہمیشہ

مادح ع تعریف کرنے والا

مادخ ع بزرگ — ارجمند

مادر ف ماں — والدہ

مادرزاد ف وہ بچہ جو اپنی ماں کا جنا ہوا ہو

مادر مادر ف نانی

مادر بخطا ف یہہ ایک گالی ہی یعنی تیری ماں حرام کار تھی

مادری ف ماں کا

مادندر ف سوتیلی ماں — باپ کی جورو — جسکے پیٹ کا وہ شخص نہو

مادہ ف اِستری — عورت — جو مقابل نر کے ہی

مادہ ع ہیولا — استعداد — وہ شئے جس سے کوئی چیز بنائی جاوی — وہ شی جو محسوس ہو سکے

مادِی ع منسوب مادہ سی

مادون ع سوا — علاوہ

مادیان ف مادہ — استری یہہ لفظ مفرد ہی

ماذون ع اذن دیا گیا — حکم کردہ شدہ اجازت دیا ہوا

مار ف سانپ

ماراف ہمارے تئین

مارب ع مطلب — مقصد اس کی جمع مآرب آتی ہے

ماریچ ف پرچم — پرچم جھنڈے کا جو لشکر مین ہوتا ہی — اور کئی سانپون کی مانند باہم پیچیدہ تصویر

ماروت ع نام ایک فرشتہ کا ہی

مارِق ع خارج دین سے — گمراہ

مارِن ع ناک کی پھننگ — سر بینی جو نرم ہوتا ہے

مازو ف نام ایک دوا کا ہی

مازندران ف ملک طبرستان

آب کشندہ از چاہ
ماتقدم ع اول کا — جو پہلے گذری
مذکور بالا
ماتم ع رونا — پیٹنا
ماثم ع گناہ جمع ہی اثم کی مصدر میمی ہی
ماثم ع بدلا گناہ کا
ماثر ع نشان — کہوج — نشان نیک
کار پسندیدہ
ماثل ع نشان مکان کا جسکے آثار باقی
ہوں
ماثور ع منقول — نقل شدہ اور فارسی مین
معنے اثر پذیر شدہ کی بہی آتا ہی
ماثورہ ع منقولہ
ماثوم ع گناہگار
ماج ف ماہ — چاند
ماجد ع مرد بزرگوار
ماجدہ ع زن بزرگوار

+ ماجرا ع واردات
+ ماجوف ایک دوا کا نام ہی
ماجوج ع یافث ابن نوح کی اولاد — تاتاری
لوگ
ماچ / ماچ ماچ / ماچوچ ف بوسہ دینا — چوما لینا
ماجور ع اجر دیا گیا — نیک بدلا دیا گیا
ماچین ف ایک ملک ہی جنوب مین چین
کی اور شرق مین ہندوستان کی
ماخ ع سفیدی جو مرغی کی انڈی مین ہوتی ہی
+ ماحصل ع محصول — حاصل شدہ
+ ماحضر ع جو حاضر ہو — جو شی موجود کہانے
وغیرہ — خاص کر کہانے پر استعمال
اسکا فارسی مین آتا ہی
ماحی ع محو کرنے والا — نیست و نابود کرنے والا
+ ماخذ ع مصدر — جگہ اخذ کی — لینی کی جگہ
+ ماخوذ ع گرفتار کیا گیا — پکڑا گیا — لیا گیا

جسپر مشق کمان کہینچنی کی کرتے ہین

لیسیدن ع جاننا

لیک ف مخفف ہی لیکن کا یعنی مگر

لیکن ع مگر ۔ پر

لیل ع رات

لیمون ع نیبو

لینت ع / لینہ ع — نرمی ۔ نرمی

لئیم ع ناکس ۔ بخیل ۔ کنجوس

لئمان ف جمع فارسی لئیم کی ہی کنجوس لوگ

## باب الميم

ما ع نہین ۔ کیسا چیز ۔ جوکہ

ماء ع پانی

ما ف ہم

ماء معین ع آب روان جو پاک اور صاف
ہو معین اسم مفعول ہی عین سے جیسا
مبیع بیع سے

ماء الجبن ع پانی دودہ کا جو اوس کو
پہاڑ کر نکالتے ہین

ماء الحیات ع آب حیات

ماء الورد ع عرق گلاب کا

مآب ع جای بازگشت ۔ وہ جگہہ جہان
آدمی لوٹ کر جاوی

مابقی ع جو باقی رہا ہو ۔ بچا ہوا ۔ جہوٹا
کہانا جو باقی رہجاوی

مأبون ع بوسیا ۔ یعنی وہ شخص جسکو
اغلام کروانے کی بیماری ہو

مابین ع درمیان

مات ع مرگیا ۔ ہارگیا ۔ اصل مین یہہ صیغہ
ماضی کا ہی اب بجای اسم کی مستعمل ہوگیا ہی

ماتح ع پانی کہینچنے والا کوئی سی

جگہ جہان پر غریبون مسافرون کو کہانا
ملتا ہی اوس کو بہی لنگر بولتی ہین

لنگیدن ف لنگ کرنا

لواء ع نیزہ ۔ جہنڈا

لواحق ع جمع ہی لاحق کی

لوامع ع جمع ہی لامعہ کی

لوائم ع جمع ہے لایمہ کی

لوازم ۔ لوازمہ ع جمع ہی لازم کی

لوبیا ع ایک قسم کی پہلی ہوتی ہی اوس کے
ترکاری پکاتے ہین

لوث ع آمیزش ۔ آلودگی ۔ لتہڑنا

لوچ ف ننگا ۔ بہینگا

لوح ع تختی ۔ تختہ

لوز ع بادام

لوزینہ ع بادام کا بنا ہوا خواہ کہانا وغیرہ

لوس ع تملق ۔ چاپلوسی

لوطی ع مغلم ۔ اغلام کرنے والا

لولو ع موتی

لون ع رنگ

لوند ع پہاکڑیا ۔ رند

لہاب ع / لہب ع لپٹ آگ کی ۔ شعلہ

لہجہ ع اچارن ۔ آواز الفاظ کی ۔ زبان
محاورہ ۔ آواز خوش

لہذا ع اسی واسطی

لہو ولعب ع کہیل کود

لیاقت ع استعداد ۔ حوصلہ

لیقہ ع صوف جو دوات مین ڈالکر سیاہی
مین اوسکو تر کرتے ہین

لیالی ع جمع ہی لیل کی راتین

لیام ع جمع ہی لئیم کی نالایق آدمی

لیت ولعل ع ڈہیل کرنا ۔ کسی کام مین

لیت ع کاشکے ۔ امید ہی

لیزم ف کبادہ ۔ کمان نرم اور سست

لک لک ہندی مین کہتی ہین سانپ اور مچھلی
کا وہ شکار کرتا ہی
لقمان ع بن باعور یہہ حکیم ایوب علیہ السلام کی
بہن کا بیٹا ہی یا اونکا خالازاد بہائی ہی
اور بعضی کہتی ہین کہ حضرت داود علیہ السلام کا شاگرد
تہا بعضی کہتی ہین کہ بنی اسرئیل کا قاضی تہا
اور دونو باتین جمع ہو سکتی ہین - بعضی
کہتی ہین کہ وہ غلام تہا ملک نوبہ کا رہنی والا
مگر آزاد تہا پر اوسکی نبوت مین اختلاف ہی
لقمہ ع نوالہ
لقوہ ع بیماری ہی جسمین مونہہ ٹیڑہا ہو جاتا ہے
لک ع واسطی تیری
لُک ف بیوقوف - نادان اور
لاکہہ یعنے سو ہزار
لگام ف گہوڑی کی مونہہ مین جو دیتی ہین
لگد ف لات
لگدکوب ف لات مارنا

لکنت ع تتلاپن
للہ الحمد ع شکر خدا کا - سپاس خدا کو
لم ع علت - سبب
لم ع کسواسطے
لمحہ ع قدر چشم زدن - انکہہ جہپکنی
کی دیر - ثانیہ
لمس ع چہونا - حاجت - جماع
لمع ع روشنی
لمعہ ع چمکارہ - روشنی
لمعان ع چمکنا بجلی کا - روشن ہونا
لنج ع مٹک چال - نازو نخری سی چلنا
لنج ف ہونٹہہ - لب - اندر کی جانب جہالی
کی - شل آدمی یعنی جس کی ہاتہہ اور پیر حرکت
نہ کر سکین
لنگ ف لنگڑا
لنگر ف وہ لوہا ہوتا ہی بہت وزنی جس کی
سبب کشتی کو چلنی سے روک دیتی ہین

لطف ع خوبی - نرمی - تازگی
لطیف ع باریک - پتلا
لطیفہ ع نکوئی - خوبی - چیز نیک - اور نازک - چٹکلا
لعاب ع آب دہن - تہوک - اور ہر ایک شی کا رس یا پانی جس مین چسپیدگی اور غلظت ہو
لعب ع بازی - کہیل
لعبت ع کہلونا - کہیلنی کی چیز
لعل ع حرف امید کا ہی یعنی امید کرنا ایسی شی کا جو ممکن ہو - شاید
لعنت ع پہٹکار
لعین ع مردود - ملعون
لغات ع جمع ہی لغت کی
لغت ع زبان کسی قوم کی - لفظ
لغز ع سوراخ موش دشتی کا - اور چیستان پہیلی

لغزش ف - پہسلنا پیر کا - غلطی
لغزان ف پہسلتا ہوا
لغزیدن ف پہسلنا
لغو ع بیہودہ
لغوی ع منسوب لغت سی - یعنی لغت کا
لف ع لپیٹنا
لفافہ ع اوپر کا خول - جامہ بیرونی جو مردی وغیرہ پر لپیٹتی ہین - لفائف اوسکی جمع آتی ہین
لفظ ع وہ جو مونہہ سی نکلے
لفق ع دو کپڑون کو اکٹہا کرکے سینا دوخت - درزون کو ملا کر سینا
لفیف ع ہر چیز پیچیدہ - اور درہم اور وہ کلمہ جس مین دو حرف علت کے ہون
لقا ع دیدار - ملاقات
لقب ع وہ نام جس مین کچہہ مدح یا ذم نکلے
لقاق ع ایک جانور آبی ہی اوسکو

لجاج ع ستیزہ — لڑائی
لجہ ع دریا — بہت پانی دریا کا — آئینہ — چاندی
لحاظ ع کسی چیز کا آنکھہ مین خیال رکھنا اور دیکھنا
لحیہ ع ڈاڑہی
+ لحاف ع روئی دار کپڑا رات کی سونی کا
لگام ع ٹانکا چاندی یا سونی کا — وہ چیز جسکا ٹانکا چاندی یا سونی مین لگاوین
+ لحظہ ع تہوڑی دیر — نظر کرنا ایک دفعہ کن انکھیون دیکھنا
لحم ع گوشت — ماس
لحن ع آواز — اور خوش آواز — اور موزون آواز
لحوق ع لگنا — ملنا — شامل ہونا
لختے ف تہوڑا — کچہہ ایک
لخت ف ٹکڑا — پارہ
لدغ ع کاٹنا — سانپ یا بچہو کا ڈنک مارنا
لدع ع سوزش — جلن — جلانا
+ لذت ع مزہ — ذائقہ
+ لذیذ ع مزہ دار — خوش ذائقہ
+ لرزہ ف کپکپی — کانپنا
لرزیدن ف کانپنا
لزج ع چپچپا دار شئی جیسی لیس وغیرہ ہوتا ہی
لزوجت ع چپچپاہٹ — چیپ
+ لزوم ع لازم ہونا
لسانیت ع زبان درازی
لسان ع زبان
لسع ع ڈنک مارنا
+ لشکر ف فوج
لصوق ع چسپان ہونا
+ لطافت ع پاکیزگی — باریکی
+ لطائف ع جمع ہی لطیفے کی
لطخ ع نہبڑنا

لامع ع چمکنے والا - روشن - درخشان
لاولد ع جسکے اولاد نہو
لاہوت ع عالم ذات الہی کا جسمین سالک
کو مقام فنا فی اللہ کا حاصل ہوتا ہی
لائح ع ظاہر - چمکنے والا
لایعنی ع بے فائدہ - بیہودہ
لائق ع سزاوار
لائم ع ملامت کرنے والا
لائیدن ف شور کرنا - بیہودہ بکنا
لایموت ع جسکو موت نہو
لاینبغی ع جو نچاہئی - نامناسب
لب ف ہونٹ
لُب ع خلاصہ - عقل - مغز بادام
لباب ع مغز - خالص ہر چیز کا
لَبادہ ع جامہ بارانی
لباس ع پوشاک
لبالب ف کنارہ تک بہرا ہوا

+ لبریز ف اتنا بہرا ہوا کہ کناری سے
+ گرنا شروع کرے
لبس ع لباس پہننا
لَبلاب ع عشق پیچان کا درخت ایک
قسم گہاس کی مشہور ہی
لبن ع دودہ - شیر
لبنان ع نام ایک پہاڑ کا ہے
ملک شام مین
لبوس ع جامہ - پوشش - زرہ
لبیب ع عقلمند
لبیک ع حاضر ہون آپکے خدمت مین
لثق ع تری اور تر ہونا - بہت نمناک
ہونا - ہوا کا ٹہر جانا
لثم ع دہان بند رکہنا - مونہہ پر دہان
بند کا باندہنا - توڑنا - خون آلودہ کرنا
+ لثہ ع مسوڑہ دانت کا
+ لجام مب معرب ہی لگام کا

کرنے والا

عَیّاری ع چالاکی

عَیّاش ع بہت عیش کرنے والا

عِیال ع زن وفرزند اور رشتہ دار

عِیاں ع آنکھہ سی دیکھنا - مجازاً ظاہر

عَیب ع برائی - نقصان - کمی

عِید ع خوشی

عیسیٰ ع نام ہی حضرت عیسیٰ علیہ پیغمبر کا

عَیش ع زندگانی کرنا - اچھی طرح زندگی کرنا

عَین ع آنکھہ - چشم - چشمہ پانی کا

عِین ع جمع ہی عیناء کی زنان خوش چشم

عَینَین ع دونو آنکھین

عُیُوب ع جمع ہے عیب کی

عُیُون ع آنکھین - چشمے - جمع ہے عین کے

# باب الغین

غادر ع بیوفا - جو شخص عہد کو پورا نکرے

غار ع گڑہا

غارت ع لوٹ - لوٹنا - مال لوٹنا

غارتیدن ع لوٹنا - غارت کرنا

غازہ ع گلگونہ - ایک قسم کی سرخی ہوتی ہی جو عورتین اپنی مونہہ پر ملتی ہین

غازی ع قتل کرنے والا کفار کا جنگ مین

غاشیہ ع زین پوش گہوڑی کا پالان - قیامت - بیماری اندر کی

غاصب غیر کا حق بجبر لینے والا

غافِل ع بیخبر - غفلت والا

عنکبوت ع مکڑی

عنوان ع سرنامہ - سرخی مطلب کی دیباچہ اول ہر چیز کا

عنید ع لڑاک - سرکش

عنیف ع تند سخت خو - لڑاک

عنین ع نامرد - جو مرد عورت کی کام کا نہو

عوارض ع جمع ہی عارضی کی

عواطف ع جمع ہی عاطفہ کی

عوام - عوام الناس ع عام لوگ - رعایا کے لوگ

عوامل ع جمع ہی عامل کی عمل کرنی والی اور حاکم لوگ کارکن

عوان ع خصم والی عورت

عوائق ع جمع ہی عایقہ کی رد کرنے والیاں

عوج ع ٹیڑھاپن - کبڑاپن

عود ع لکڑی اگر سیاہ رنگ کی لکڑی

عود ع کوٹنا - پھرنا بازگشت کرنا - بوڑھا اونٹ

عور ع کانا - یک چشم عورہ باطن - عوس ننگا

عورت ع وہ بدن آدمی کا جس کا کھولنا موجب شرم ہی - مجازاً زن

عوض ع بدلا - قایم مقام

عوق ع باز رکھنا - پھرا دینا - مانع آنا

عون ع مدد - مدد کرنا

عہد ع زمانہ - پیمان - سوگند

عہدہ ع منصب - رتبہ سرکاری - ذمہ

عہود ع جمع ہے عہد کی پیمان وعدہ اور قسمیں

عیاذاً باللہ ع پناہ خدا کے

عیار ع کسوٹی لگانا - ازانا چاندی یا سونی کا

عیار ع تولنا - جانچنا

عیار ع مرد چالاک - بہت آمد و رفت

عُمق ع گہراؤ - دل
عَمل ع کام - کار
عَملی ع جو منسوب عمل سے ہو
عَمو ع چچا - باپ کا بھائی
عُمود ع سیدھا خط جو سیدھی خط پر واقع ہوا اور زاویہ قائمہ پیدا کرے
عُموم ع عام ہونا - سب جگہہ ہونا - بے قید ہونا
عَموی ع چچا کا
عَمہ ع پھوپھی - باپ کی بہن
عَمی ع اندھاپن
عَمیق ع گہرا - ڈونگھا
عَمیم ع عام - شامل
عَن ع سے
عَناء ع تکلیف - دکھہ - رنج - مشقت
عِناد ع دشمنی - بیر
عَنادل ع بلبلین جمع ہی عندلیب کی
عَناصر ع جمع ہی عنصر کی اصلی جزو
عِناق ع بکری کا بچہ جو مادہ ہو
عِنایت ع مہربانی
عِنَب ع انگور میوہ مشہور ہی
عَنبر ع نام ایک خوشبو کا ہی
عَنبرین ع عنبر کی خوشبو دینی والی شئے
عِند ع نزدیک
عَندلیب ع بلبل - ہزار دستان
عُنصر ع اصلی جزو
عُنصری ع منسوب بہ عنصر - اصلی جزو کا تخلص ایک شاعر کا
عُنف ع سختی - یا درشتی کرنا - تندی
عُنفوان ع اول ہر شی کا - آغاز جوانی کا
عُنق ع گردن
عَنقا ع ایک جانور فرضی ہی شاعر لوگون نی فرض کیا ہی
عَنقریب ع نزدیک - ابھی

عِلتِ مادی ع وہ مادہ جس سے وہ شے بنی ہو
عِلتِ صوری ع صورت جو بعد بننے اوس چیز کے ہو گئی ہو
علتِ غائی ع فائدہ اوس شی کا
علحدہ ع اپنی حد پر - جدا - الگ - علیحدہ
عَلَف ع گھاس
عَلَق ع جونک مشہور کیڑا ہی - چمٹا ہوا
عَلَم ع نیزہ - نام خاص - پہاڑ - جھنڈا
عُلما ع جمع ہے عالم کی
عُلو ع بلندی - اونچائی
عَلُوفہ ع خوردنی - خورش - خوراک
عُلوم ع جمع ہے علم کے
عَلَوی ع وہ سید جو اولاد علی رضی سے ہو
عُلوِی ع آسمانی جیسے فرشتے
ستاری وغیرہ
عُلیا ع بہت بلند
عَلیم ع جاننے والا - دانندہ - علم والا
عِلیہ ع جمع ہے علی کی بلند مرتبہ اور شریف چیزیں
عِلّیِین ع نام بہشت کا اور کتاب اعمال بندگان صالح کا
عَم ع چچا - باپ کا بھائی
عِماد ع ستون - کھنبہ
عِمارت ع مکان - آبادی - آباد کرنا
عُمّال ع جمع ہی عامل کی حاکم - کارگذار سرکار کا
عِمامہ ع دستار - پگڑی
عَمد ع قصد - ارادہ
عَمداً ع قصداً - ارادی سے
عُمدہ ع نفیس - تحفہ
عُمر ع زندگی

عقرب ع بچھو
عقل ع خرد دانائی
عقلاء ع جمع ہے عقیل کے عقلمند لوگ
عقلی ع جو بات صرف ذہن مین آدمی کے آجاوے مین ہو
عقوبت ع عذاب دکھ۔ سزا
عقود ع جمع ہے عقد کی
عقول ع جمع ہے عقل کی دانائیان۔ فرشتے
عقیدہ ع بھروسہ دلکا۔ مذہب کی
عقیدت اصول جنپر یقین کرنی سی اوس مذہب مین شامل ہوسکے
عقیق ع نام ایک پتھر کا ہی
عقیم ع بانجھ عورت جسکے بچہ نہو
عکس ع اولٹا۔ لوٹنا
علا ع سربلندی۔ بزرگی
علی ع اوپر

علاج ع چارہ۔ تدبیر
علی الخصوص ع خاص کر کے۔ خصوصاً
علی الدوام ع ہمیشہ
علی الصباح ع صبح کے وقت
علی الاطلاق ع بے قید
علاقہ ع لگاؤ۔ تعلق۔ آویزش
علامات ع جمع ہی علامت کی
علامت ع نشان۔ پتہ
علامہ ع عورت بہت جاننی والی۔ مرد عالم
علامی ع بہت جاننے والا
علانیہ ع ظاہر۔ کھلم کھلا
علاوہ ع سوا۔ بانسوا۔ اسکی سوا
علائق ع جمع علاقی کی ہی
علاۃ ع سندان۔ اہرن جسپر لوہا کوٹا جاوے
علت ع سبب۔ بیماری۔ وجہ
علت فاعلی ع جسنی کوئی شی بنائی ہو

سے زیور ۔ بے نقطہ حرف
عَطُوف ع مہربان ۔ شفیق
عَطُوفَت ع مہربانی
عطیات ع جمع ہی عطیہ کے
عَطِیَہ ع بخشش ۔ انعام ۔ دی ہوئی چیز
عِظَام ع بزرگان ۔ بزرگ لوگ اس صورت
مین جمع ہی عظیم کی ۔ اور ہڈیان ۔ استخوانہا
اب جمع ہے عظم کے
عِظم ع ہڈی ۔ استخوان
عُظم ع بزرگی ۔ بڑائی
عُظما ع جمع ہی بزرگ کی بزرگ لوگ
عُظمےٰ ع بزرگ عورت ۔ بڑا مقدمہ
عَظمَت ع بزرگی ۔ قدر
عَظِیم ع بزرگ ۔ بڑا
عِفَّت ع پرہیزگاری ۔ پارسائی
عِفرِیت ع دیو ۔ بہوت
عَفص ع مازو ۔ ماجو ۔ دوا مشہور ہے

عَفِص ع کسیلا ۔ بمزہ ۔ تلخی ۔ اور ترشی
اور گرفتگی زبان کی جس مین مزہ نہو
عَفو ع معاف کرنا ۔ خطا بخشنا
عُفُوصَت ع بمزگی ۔ کسیلاپن
عُفُونَت ع سڑجانا ۔ بدبو ۔ سڑاندہ
عَفِیف ع پارسا ۔ پرہیزگار ۔ وہ شخص
حرام کاری نکرتا ہو
عُقَاب ع گدہ ایک پرند چیل کے
قسم مشہور ہی
عِقَاب ع عذاب ۔ دکہہ
عَقَارِب ع جمع عقرب کی بچہو
عَقَائِد ع جمع عقیدہ کی
عَقَب ع ایڑ سے پیر کی
عُقبےٰ ع آخرت ۔ دوسرا جہان
عَقد ع گرہ لگانا ۔ عہد ۔ بیع ۔ نکاح
عُقدَہ ع گرہ ۔ مشکل بات
عُقر ع بانجھ ہونا عقیم ہونا ۔ پیر باندھنا ستور کا

شام کا وقت

عشر عشیر ع سوان حصہ ۱/۱۰

عَشیر ع کنبے کا آدمی۔ ہمسایہ۔ کسی کے ساتھہ رہنی کا

عَشیرہ ع دسوان حصہ۔ کنبہ۔ قبیلہ

+ عصا ع لاٹھی۔ چوب دستی

عَصّار ع روغنگر

عُصارہ ع شیرہ۔ رس۔ نچوڑا ہوا پانی

عَصافیر ع جمع ہی عصفور کے کنجشک

عَصَب ع پٹہ۔ پی

عَصر ع زمانہ۔ روزگار

عُصفُر ع کسنبہ۔ سرخ جامہ

عصفور ع چڑیا۔ کنجشک

عِصمت ع گناہ سے باز رہنا

عصیب ع طرحدار۔ استوار۔ خوشنما و مستحکم

عضلہ ع ادلہ

عَضُد ع بازو۔ بانہہ

— عضو ع ٹکڑا بدن کا

عُضُوب ع جمع عضب کے تلوارین

عَطا ع بخشش۔ دینا

عَطّار ع عطر بیچنے والا۔ گندھی

+ عطارد ع بدھ ستارا

عُطاس ع وہ شی جس سے چھینک پیدا ہو۔ چھینک

عَطایا ع جمع ہے عطیہ کی بخششین

عَطَب ع ہلاک۔ ہلاکی

عِطر ع خوشبو۔ اور خوشبو ہونا

— عِطریات ع جمع ہی عطر کی یعنی وہ شیا جو خوشبو دیوین

عَطس ع چھینکنا۔ چھینک

عَطَش ع پیاس۔ تشنگی

عَطشان ع پیاسا۔ تشنہ

عَطف ع پھر جانا۔ لپٹنا

عَطَل ع عورت بدون زیبایش کے —

روح قبض کرنا ہے

عُطل ع بیکاری اور بیکار کرنا

عُزلت ع گوشہ نشینی - زن و فرزند سی جدا ہو بیٹھنا واسطے عبادت کے

عزم ع ارادہ - قصد

عزیز ع ارجمند - کمیاب - پیارا - اب لقب بادشاہ مصر کا ہی اور زمانہ قدیم مین یہہ لقب وزیر فرعون کو ملا کرتا تہا

عزیمت ع قصد دلی - منتر - افسون

عساکر ع جمع ہے عسکر کی لشکرہا

عسرت ع تنگی - مفلسی - دشواری

عسس ع کوتوال - محافظ شہر

عسکر ع لشکر - فوج

عسل ع شہد

عُسر ع دشواری اور دشوار ہونا کام کا

عسیر ع دشوار - مشکل

عُش ع آشیانہ - گہونسلا

عشا ع رات کا کہانا - بیالو کرنا - طعام شب

عشاء ع شب کوری - توندا - رات کو نہ دکہلائی دینا

عُشاق ع جمع ہی عاشق کی اور نام ہی ایک مقام راگ کا جو دو گہڑی رات گئی گاتی ہین

عشائر ع جمع ہی عشیرہ کی کنبی قبیلے

عُشر ع دسوان حصہ ۱/۱۰

عشر ع دس عدد (۱۰)

عشرت ع خوش دلی - خوش زندگانی

عشرہ ع دسوان دن مہینے کا

عشرین ع بیس عدد (۲۰)

عشق ع بہت محبت کرنا کسی شی سے ایک قسم کا جنون ہی

عشق باز ع عاشق - چاہنی والا

+ عشوہ ف ناز - اور ایسی حرکت و ناز معشوق کا جو عاشق کو فریفتہ کرے

عشی ع اول شام - شروع شب کا

عرس ع کھانا شادی یا نکاح کا۔ مجازاً
مجلس طعام اور فاتحہ کسی بزرگ کی اوسی
دن جس روز کہ فوت ہوا تہا
عرش ع تخت۔ چہت
عرصہ ع دفعہ۔ میدان۔ فاصلہ
عرض ع ظاہر کرنا کسی چیز کا کسی شخص پر۔
چوڑان۔ متاع۔ اسباب گہر کا۔ اور جو
بذاتہ قائم نہو جیسا کہ رنگ ہی
عرضی ع جو اصلی نہو۔ جو عارض ہوا ہو
عرف ع مشہور نام۔ عام نام۔ پہچان
نکوئی۔ احسان
عرفان ع شناخت۔ پہچان۔ پہچاننا خدا کا
عرفی ع نام شاعر مشہور کا ہے۔ اور
مشہور۔ اضافی
عرق ع درخت کی جڑ۔ رگ۔ نس
عرق ع پسینہ۔ اور وہ پانی جو دواؤن
کا بخار بنا کر بناتے ہین

عروج ع چڑہنا۔ بلند ہونا
عروس ع دلہن۔ دولہا
عروض ع ظہور۔ عارض ہونا۔ نام علم
شعر کا
عروق ع جمع عرق کی پانی جو آیا ہوا۔ رس
اور جمع عرق کی ہی ہے بمعنی رگین نسین
۔ جڑین نباتات کی
عریان ع ننگا۔ برہنہ
عریضہ ع عرضی۔ عرض
عریض ع چوڑا۔ عرض دار
عز ع عزیز ہوا۔ معزز ہو گیا
عزا ع مصیبت پر صبر کرنا۔ نسبت کرنا کسے
چیز سے۔ مجازاً ماتم پرسے
عزازیل ع شیطان
عزب ع مجرد آدمی۔ وہ آدمی جسکی جورو نہو
عزت ع حرمت۔ بزرگی
عزرائیل ع نام ایک فرشتے کا ہے جو

عَدل ع برابر کرنا۔ انصاف

عَدَم ع نہین۔ نفی۔ نہونا

عَدُو ع دشمن۔ بیری

عُدوا ع تجاوز کرنا حد سے

عُدُول ع پہرجانا راہ سی۔ روگردانی کرنا

عَدِیل ع برابر رتبہ اور قدر مین۔ ہمتاو

عَدِیم ع ناپیدا۔ کم۔ نایاب

عَذَاب ع دکہہ

عِذَار ع رخسار۔ چہرہ

عَذب ع شیرین۔ میٹہا۔ خوش مزہ۔ خوشگوار

عُذر ع بہانہ۔ اور سبب کسی بات کا

عرابہ ع گاڑی۔ چہکڑا

عِرَاق ع نام ملک کا ہی لغت مین عراق کے معنے کنارے کے ہین اور عراق دو ہین ایک عراق عجم دوسرا عراق عرب عراق عجم مین خراسان اور اصفہان داخل ہی اور عراق عرب مین وہ ملک ہی جہان سدی دریاے دجلہ کے واقع ہین۔ بغداد بہی اوس مین شامل ہے یہہ دونو ملک چونکہ کنارہ دریا پر واقع ہین اسواسطے انکو عراق کہتے ہین چنانچہ عراق عجم دریا جیحون کے کنارے پر ہی۔ اور عراق عرب کنارہ دجلہ و فرات پر ہی۔ اور عراق نام ایک مقام کا موسیقی مین سے بہی ہی جسکو بوقت چاشت گاتے ہین

عَرَائِس ع جمع ہے عروس کی عورت یا مرد جسکی ابہی شادی ہوئی ہو مگر اکثر اطلاق اسکا عورت پر کرتے ہین

عَرَب ع ملک مشہور ہے

عربان ف جمع فارسی عرب کی ہے

عَربَدہ ع لڑائی۔ جنگ۔ بدخوئی۔ جنگجو ہے

عَرَبی ع منسوب عرب سی یعنے عرب کا

عربستان ف عرب کا ملک

عَرُوس ع خاوند والی عورت۔ زن باشوہر

عبد ع - غلام
عبرت ع اندیشہ نصیحت پکڑنا
عبودیت ع بندگی - غلامے
عبور ع راہ پر گذرنا - پل سے پار جانا - دریا
پر کو اوترجانا
عبوس ع ترش رو
عبید ع بہت سی غلام یہ اسم جمع ہی اور
عبد کی جمع نہین ہے
عبیر ع نام ایک خوشبو کا ہی - صندل
وگلاب اور مشک سی ملاکر بناتے ہین
عتاب ع جھڑکے - غصہ
عتبہ ع دہلی - آستانہ
عتق ع ازادی - اور آزاد ہونا
عتیق ع پرانا - بزرگ - برگزیدہ - آزاد
عجائب ع جمع ہی عجیب کے
عجائز جمع ہی عجوز کے بڑہیا عورتین
عجب ع تعجب - انوکھاپن

عجب ع غرور
عجز ع لاچاری عاجزی
عجزہ ع جمع ہی عاجز کی - لاچار آدمی
عجل ع بچھڑا - گائی کا بچہ - نام ایک قبیلے
کا ہی عرب مین
عجم ع وہ ملک جو عرب مین نہین ہے
خصوصاً ملک ایران وتوران
عجمی ع جو شخص باشندہ عرب کا نہو اکثر مراد
ایرانی وفارسی سے ہوتی ہے
عجوز ع بڑہیا - بوڑہی عورت
عجیب ع انوکھا - وہ شی جس سے تعجب پیدا ہو
عد ع شمار کرنا - گنتا - شمار
عدالت ع کچہری انصاف کی - برابری
عداوت ع دشمنی - بیر
عدد ع گنتی - شمار - ہندسہ
عدس ع مسور - مسور کی دال مشہور
علاج ہے

عافیت ع آرام

عافین ع معاف کرنے والی جمع ہی عاف کی

عاقبت ع آخر - انجام

عاقل ع عقلمند - زیرک

عاکف ع گوشہ نشین - مسجد مین ایک گوشے
کے اندر واسطے عبادت کے بیٹھنے والا

عاکفان ف جمع فارسی ہی عاکف کی

عالِم ع علم والا - پڑھا ہوا - جاننے والا

عالَم ع جو چیز سوای خدا تعالی کے ہی وہ عالم ہے

عالم اسباب ع دنیا

عالم لاہوت ع عالم ذات خدا کا —
یعنے خدا

عالم ملکوت ع مرتبہ اسماء الہی کا

عالم معقول ع عالم عقلے - ذہنی عالم

عالم معنی ع وہ عالم جو محسوس ہو سکے

عالم جبروت ع مرتبہ صفات خدا کا

عالم ناسوت ع دنیای فانے

عالم ہیولانی ع عالم اجسام کا

— عالمی ع دنیاوی عالم کا رہنے والا

+ عالمیان ف جمع ہی عالمی کے

+ عالیجناب ع بلند درگاہ - بلند مرتبہ

عالی حضرت ع بلند مرتبے کا آدمی

عام ع پھیلا ہوا - مشہور

عامر ع آباد - آباد کرنے والا

+ عامل ع حاکم - عمل کرنے والا - کاریگر

+ عامہ ع مشہور - عام

عاند ع دشمن - عناد رکھنی والا

عائد ع الٹ کر آنے والا - عود کرنے والا

عائق ع روکنی والا - حائل - مانع

عُبّاد ع جمع عابد کی

عِبادت ع پوجا - بندگی

عِبارت ع بیان - بات - بیان کرنا

عبّاس ع شیر درندہ - نام ہی پیغمبر خدا
کے چچا کا

+ عبث ع بیفائدہ - بیہودہ

ظہیر ع مددگار - پشت پناہ

## باب العین

عابد ع عبادت کرنے والا - پوجارے
عابر ع راہ پر گذرنے والا - پل پر کو اُترنے والا - پار لنگہنی والا
عاج ع ہاتہی دانت
عاجز ع لاچار - جس سی کچہہ نہو سکے
عاجل ع جلد باز - جلدی کرنے والا
عادات ع جمع عادت کی ہی
عادت ع خو - سبہاؤ
عادل ع منصف - انصاف کرنے والا
عادی ع خو یافتہ جس کو عادت بُری ہہنچی ہو
عار ع شرم - عیب
عارض ع بخشی فوج کا - ملنی والا - لاحق ہونے والا - ابر
عارضی ع لاحقی - جو اصلی نہو
عارف ع پہچاننے والا - جاننے والا ولی خدا
عاری ع ننگا - خالی
عاریت ع مانگنا - مانگ کر کوئی چیز لینے
عازم ع قصد کرنے والا - قاصد
عاشر ع دسواں حصہ ۱/۱۰
عاشق ع عشق رکہنی والا - چاہنی والا
عاشورہ ع دسویں تاریخ ماہ محرم کے
عاصم ع باز رکہنی والا - نگاہ رکہنے والا نام ایک قاری کا ہی
عاصی ع گنہگار - مجرم - خطاکار
عاطر ع خوشبودار
عاطف ع مڑنے والا - مہربانی کرنے والا
عاطفت ع مہربانی شفقت
عاف ع معاف کرنے والا - خطابخشی والا

# باب الظاء

ظَافِر ع فتح کرنے والا۔ فتحمند

ظالم ع ظلم کرنے والا۔ انیائی

ظامی ع پیاسا۔ تشنہ

ظاہر ع کہلا ہوا

ظاہری ع باہر والا۔ کہلا ہوا

ظَبی ع ہرن

ظَرافت ع خوش طبعی۔ عقلمندی۔ زیرکی

ظَرف ع برتن۔ آوند

ظُروف ع جمع ہے ظرف کی

ظَریف ع خوش طبع آدمی۔ وہ شخص جو زیرک ہو

ظَفَر ع فتح

ظَفَرۃ ع ناخونہ جو آنکہہ مین پڑجاتا ہے بیماری آنکہہ کی

ظِل ع سایہ۔ چہانو

ظُلم ع بی انصافی

ظُلُمَات ع جمع ہی ظلمت کی تاریکیان

ظُلمانی ع وہ شی جو شفاف نہو۔ تاریک

ظُلمَانیت ع تیرہ ہونا۔ تیرگی پیدا ہونا

ظُلمَت ع اندہیرا۔ تیرگی

ظَن ع گمان۔ وہم۔ تہمت

ظُنون ع جمع ظن کی

ظَنِّیہ ع جو بات کہ منسوب ظن سے ہو۔ وہ مقدمہ کہ قریب یقین کے ہو

ظَنّی ع اغلبی۔ قریب عقل کے

ظِئیر ع دایہ۔ دائی۔ دودہ پلانی

ظَواہر ع جمع ہی ظاہر کے

ظَہر ع کمر۔ پشت

ظُہور ع ظاہر ہونا۔ کہلنا

طوغاو کرا ع فرمان برداری اور مہنگا والگے سے

طوفان ع رو پانے کا جو ڈبادیوے باد تند۔ آندہی جو بہت تیز ہو

طوق ع طاقت۔ توانائی۔ گردن بند گول پٹہ

طَول ع بخشش۔ عطا

طُول ع درازی۔ لنبائی

طَوِیّت ع پیچیدگے۔ نیت۔ اندیشہ۔ غرت

طَوِیل ع لنبا۔ دراز

طَوِیلہ ع لمبی رسی جو گہوڑون کی پیر مین باندہتی ہین۔ پچہاڑی۔ مجازاً وہ مکان جس مین گہوڑے بندہتی ہین

طَہارت ع پاکی۔ پاکیزگے

طَیّ ع لپیٹنا۔ بہوک

+ طیار ع اوڑنے والا۔ پرندہ جو خوب اوڑے سکے مجازاً مہیا

طَیّاش ع سبک عقل جسکی عقل جاتے رہی ہو۔ ہلکا بیہودہ آدمی

طِیب ع خوشبو

طَیِّب ع تحفہ۔ اچہا۔ خوش مزاج

طَیر ع پرند اوڑنے والا جانور

طَیَران ع اوڑنا

طَیش ع جہنگے غصہ۔ جوش سبکے عقل کے خطا کرنا۔ عقل جانا

طی کردن ع لپیٹنا۔ فیصل کرنا

طین ع مٹی۔ خاک نمناک

+ طینت ع سرشت۔ پیدایش اصلی خو

طینی ع گلی۔ مٹی کی چیز

طُیور ع جمع ہے طیر کے

طیوری ع پرندونکی چیز منسوب طیور سے

طیہوج ع لوا۔ مشہور پرند ہے تیتر کے قسم سے ہوتا ہے

طَلِیعَہ وہ لشکر جو فوج سے آگے آگے یا پہلے دریا فتِ جگہ اوترنے اور بسنے دشمن کے جایا کرتا ہے - اور سپاہ محافظ شہر ولشکر کے

طُمَانِیت ع اطمینان - تسلی

طُمطُرَاق ع کروفر شان وتجمل

طمع ع لالچ - حرص

طُمغَات یہہ لفظ ترکی ہے - دیکھو تمغا

طناب ع رسی - خیمے کے ڈور

طُنبُور ع طنبورہ مشہور باجہ ہی

طَنز ع ناز - سخریہ - رمز کے بات کہنا - طعنہ

طَنطَنہ ع آواز طنبورہ اور باجہ وغیرہ کے کروفر - آواز نقارے کی جو زیر ہوتی ہے اوسکو طنطنہ کہتے ہین اور آواز بم کو دبدبہ بولتے ہین

طَنِین ع آواز کہیے پشہ وغیرہ چہوٹے مکہیون کا

طَوَاف ع گرد اگرد پہرنا خانۂ کعبہ کے - گردش کرنا

طَوَالَت ع درازگی

طَوَالع ع جمع ہے طالعہ کی - اور نام ایک کتاب کا ہی منطق مین

طَوَائِف ع جمع طائفہ کی +

طُوبیٰ ع مونث ہی اَطیَب کی معنی خوشبودار تر - پاک تر - بشارت - اور خوشخبری - اور نام درخت بہشتی کا ہی

طُور ع نام ایک پہاڑ کا ہی شام مین موسیٰ کو جسپر تجلی ہوئی تہی

طَور ع وضع - ڈہنگ

طُوطی ع طوطا - توتا

طَوع ع رغبت - اور اطاعت

طَوعاً ع ازروی اطاعت اور فرمانبرداری کے

طِفل ع لڑکا - بچہ

طفولیت ع لڑکپن - طفلی

طُفَیل ع نام ایک شاعر کوفی کا ہے جو بدون بلائی شراب کی مجلس مین ہر ایک شخص کے گہر جایا کرتا تہا - پہر اب اوسکو کہتی ہین جو کسی کے سبب دعوت مین چلا جاوے متاخرین ایک یا او سپر زائد لگا کر طفیلی کہنی لگے ہین - مجازاً معنے اوس کے سبب - اوسکی ساتہہ ہین

طَلّ ع شبنم

طلاء ع زرخالص - سونا بعضے کہتی ہین کہ طلا معرب تِلا ہندی لفظ کا ہی جسکے معنی سونی کے ہین

طَلَاق ع چہوٹ جانا عورت کا نکاح سی - کشادگی - آزادگی

طلاقت ع کشادہ رو ہونا - تیزی زبان تیز زبان ہونا

طلاوت ع تروتازگی - خوبصورتی رونق

طلائی ع سونے کا - منسوب طلا سے

طَلَایہ ع سپاہ جو شہر اور لشکر کی محافظت کرتے ہے

طَلَب ع مانگنا - خواہش کرنا - خواہش تنخواہ

طُلَبا ع جمع طالب کی ہی طلب کرنے والا

طَلَبہ ع یہہ جمع ہی طالب کے ہی

طَلَبی ع بلاوا - بلوانا

طُلّاب ع جمع ہے طالب کی

طلبیدن ف بلانا - چاہنا

طِلِسم ع تماشا جو بشکل عجیب و غریب نظر مین آوے یہہ لفظ یونانی ہے

طِلِسمات ع جمع ہے طلسم کی

طَلعت ع دیدار - مونہہ دیکہنا - رخ

طَلق ع دردِزہ - جننی کا درد - ابرک یا ابرق

طُلُوع ع آفتاب کا نکلنا - ہر ایک ستارہ کا ظاہر ہونا - باہر آنا

طبیعی ع منسوب بہ طبیعت

طحال ع تلی مشہور نکرا بدن کا ہی

طرّار ع تیز زبان - چور گرہ کاٹنے والا

طراز ع نقش و نگار ہر چیز کا - چھینٹ

طرازیدن ف نقش کرنا

طراوت ع تازگی

طرب ع خوشی

طرح ع وضع - ڈہنگ - طور

طرز ع طرح - ڈہنگ

طرف ع سمت - جہت

طرفا ع جہاؤ کا درخت

طرفۃ العین ع آنکہہ کا جہپکنا ایک دفعہ

طرفہ ع عجیب - تحفہ

طرفین ع دونو طرف - دو جانب

طرق ع جمع طریق کی رستی - راہہا

طرّہ ع زلف - پیشانی کے بال - چہجا مکان کا

طری ع تازہ - نیا

طریف ع غریب - نادر - نوادر عجیب

طریقت ع راہ - صفائی باطن کے

طریقۃ ع راہ - طور - رستہ - ڈہنگ

طسوج مب کنارہ - کونا - چوتہائی دانگ - یعنے دو حبہ کے برابر - معرب ہی تسو کا - اور چوبیسوان حصہ ہر چیز کا

+ طشت مب معرب ہی تشت کا مشہور تہال ہے

+ طعام ع خورش - کہانا

+ طعم ع مزہ - لذت

طعم ع طعام - خورش

+ طعمہ ع خورش - خوردنی - کہانا

طعن ع نیزہ مارنا - عیب گیری کرنا

طغرا ع خط پیچیدہ - جسمین القاب اور نام بادشاہون کا فرمان پر لکہا جاتا ہے

+ طغیان ع حد سے گذر جانا - مجازاً زیادتی - کثرت

طال ع دراز ہوا - بڑھ گیا
طالب ع طلب کرنے والا - ڈہونڈنی والا
طالح ع بدفعل آدمی - بدآدمی
طالع ع نصیب - طلوع کرنے والا
طالعہ ع طلوع کنندہ - روشنی
طامع ع طمع کرنے والا - لالچی
طاؤس ع مور مشہور پرند ہے
طاہر ع پاک - جو ناپاک نہو
طائر ع اوڑنے والا پرند
طائف ع طواف کرنے والا - خیال جو نیند مین دکہلائی دے - شبینا - نام ایک ناحیہ کا ہے قریب مکّے کے
طائفہ ع گروہ ادمیون کا - جماعت - ٹکڑا
طِب ع علم بیدک - بیماریونکے علاج کرنے کا علم
طبّاخ ع باورچی - پکانے والا
طبانچہ تمانچہ - تہپڑ
طبایع ع جمع ہی طبیعت کی

طبیخ ع کسی چیز کا پانی جوش دیا ہوا - مطبوخ پکایا ہوا
طبرزد ع مصری نبات
طَبع ع سرشت آدمی کی خو پیدایشی - چہاپنا نقش کرنا - خارج از ذہن - موجودات
طَبعی ع منسوب بہ طبع
طَبَق ع موافق - برابر - نام ایک بیماری کہوڑے کا
طَبَقات ع جمع ہے طبقہ کے
طَبَقہ ع درجہ - جماعت ادمیون کی - رتبہ
طَبل ع ڈہول
طَبلہ ع چہوٹا ڈہول - مشہور ہے
طِبّی ع طب کا وہ شے جو منسوب ہے طب سے
طبیب ع علاج کرنے والا - بیدک
طپیدن ف بیقرار ہونا
طبیعت ع مزاج - خو - عادت - پیدایش

مچھلیون اور فارسون کے واقع ہین
ضِیاء ع روشنی آفتاب کی
ضیافت ع مہمانی - کہانا کہلانا
ضَیف ع مہمان اور مہمانان جمع اور مفرد بھی ہے
ضِیق ع تنگی
ضِیقُ النَّفَس ع تنگی سانس کی مشہور مرض ہے ہندی مین اوسکو دمّا کہتی ہین
ضَیغَم ع شیر درندہ - پہاڑنے والا شیر
ضَمیرَان ع ایک قسم گہانس خوشبودار کا نام ہی

## باب الطا

طَاب ع بوئی خوشی اور فعل ماضی ہے طیب کا
طاجن ف کڑاہی - تواجسپر کچھ چیز بریان کرین
طارم سب خانہ چوبین - بالاخانہ - معرب ہے تارم کا
طَارِی ع ظاہر ہونی والا ناگاہ - عارض ہونیوالا - نیچے اوترنے والا کسی جگہہ سی
طَاس سب معرب تاس کا ہی - طشت بڑا
طَاعات ع جمع ہی طاعت کی
طاعت ع بندگی - عبادت
طَاعِن ع نیزہ مارنے والا - طعنہ دینی والا
طَاعُون ع وبا مشہور ہی ایک پہوڑا خصیہ یا پستان یا بغل کے نیچے نکلا کرتا ہی
طَاغِی ع پہرا ہوا - باغی - مفسد
طاف ع گشت کرنے والا - طواف کرنے والا
طاق ع محراب - دیوار مین جگہہ معمار بنائی ہوئی روشنی دار جبہ - تنہا - مفرد
طاقت ع قوت - زور - توانائی
طاقچہ ف چہوٹا طاق

ضِدّ ع برخلاف - برعکس - نوق
+ ضَرب ع مارنا
ضربُ المثل ع کہاوت
+ ضربہ ع چوٹ
ضَرَر ع تکلیف - دُکھ
ضِرس ع داڑھ - بڑی دانت اندر کی جبڑی مین
ضَرورت ع حاجت - جس کا ہونا ہی چاہئی
ضَرورَت ع جس کے بدون کام نہ چلے
حاجت
ضُعف ع ناتوانی - ناطاقتی
ضُعفاء ع جمع ہی ضعیف کی
+ ضعیف ع ناتوان - ناطاقت - بوڑھا
ضَغط ع بھینچنا
ضَفادِع ع جمع ہے ضفدع کی مینڈک
ضَفدَع ع مینڈک
ضَلّ ع گمراہ - نامعلوم شخص
+ ضلالت ع گمراہی

+ ضِلع ع پسلے - پہلو کی ہڈی - سلطنت
کی شاخ
ضُلوع ع جمع ہی ضلع کے
+ ضلیل ع گمراہ - راہ بھولا ہوا - بھٹکا ہوا
ضِماد ع لیپ - دوا کو پانی وغیرہ مین
ملا کر بدن پر لگانا
ضَمائر ع جمع ہے ضمیر کے
ضِمن ع اندرون - اندر
ضَمّہ ع پیش جیسی عُود کی عین پر ہی
ضَمیر ع دل - وہ اسم جو قائم مقام اسم
ظاہری کے ہو - اسم غیر مظہر
ضَمیم ع ملا ہوا - شامل کیا گیا
ضَمیمَہ ع وہ شے جو کسی اور شے پر بڑھا کر
لگا دیوین
ضمین ع ضامن
+ ضوابط ع جمع ہی ضابطہ کی قواعد
ضَواحک ع چار دانت ہین جو درمیان

صولجان ع کھلی - چوگان سر کج کیا ہوا ڈنڈا

صَوم ع روزہ

صَومعہ ع عبادت خانہ

صَہبا ع شراب انگوری - برانڈے شراب

صَیّاد ع شکاری - شکار کرنے والا - مراد معشوق سے ہے

صِیانت ع بچانا - بچاؤ - حفاظت نگاہبانی

صِیت ع آوازہ - شہرت - ذکر خیر

صَید ع شکار - وہ جانور جسکو شکار کریں - اور شکار کرنا

صِیغہ ع ڈھالنا زرکا - لفظ بنا ہوا - نکاح

صَیف ع موسم گرمی کے - گرما

صَیقَل ع زنگ دور کرنا - صاف کرنا

## باب الضاد

+ضابط ع انتظام کرنے والا

+ضابطہ ع قاعدہ - دستور

ضاحک ع ہنسنے والا

ضار ع مضر ضرر پہنچانے والا

+ضارب ع مارنے والا

ضاری ع شکار کے پیچھے دوڑنے والا کتا وغیرہ

ضال ع گمراہ - راہ بہٹکا ہوا

ضامِن ع خاطر جمع کرنے والا - درگیرندہ وہ شخص جو کسیکا طرفدار ہو

ضان ع ہیڑی میش

ضایع ع کہویا ہوا - بیفائدہ کہویا گیا - برباد ہوا

ضَبط ع نگاہ رکہنا ہر شی کا اوس کے حد پر انتظام

ضَبع ع کفتار - بجو

ضُحیٰ ع دوپہر دن چڑہے کا وقت

ضَحّاک ع نام ایک بادشاہ کا ہے

ضَخامت ع موٹا ہونا - جسامت - موٹاپا

+ صناعت ع کاری گری

+ صنائع ع جمع ہی صنعت کی کاری گریان

صَندل ع مشہور خوشبودار لکڑی ہی

- صندوقچہ ف چہوٹا صندوق

صَنع کاری گری

+ صنعت ع کاری گری

صِنف ع قسم - نوع مقید بصفات

+ صنم ع بت مجازاً معشوق

+ صنوبر ع چیڑ کا درخت

صُنوف ع جمع ہے صنف کی

صواب ع راست - درست - برخلاف خطا کے

+ صوابدید ف صلاح - وتجویز درست

صوارف ع حادثے - گردشات زمانے کی جمع ہے صرف کی

صوارم ع جمع ہے صارم کے تلوارین کاٹنے والیان

صَواعِق ع جمع ہی صاعقہ کی بجلیان

صَوامِع ع جمع ہی صومعہ کی تجانے — عبادت خانے

صَوب ع طرف - جانب

+ صوبہ ع بادشاہت کا ایک حصہ

+ صوبہ دار ف حاکم صوبہ کا

صوت ع آواز - سلسیل انگریزی ہین

صور ع جمع ہی صورت کی صورتین

صُورَت ع تصویر - شکل

صورت گری ع صورت بنانا

صُوری ع ظاہری

صُوف ع پشم - اون

صوفی ع پشم پوش - اون کا کپڑا پہننے والا - فقیر

صَول ع حملہ کرنا - ہلہ کرنا - کسی پر جہپک کر جانا

صَولت ع دبدبہ - رعب - ہیبت

صفحہ ع ایک رخ ورق کا

صفدر ع صفِ لشکر کو پھاڑنے والا

صفر ع خالی ہونا - خالی

صفرا ع زرد پت

صفراوی ع منسوب صفرا سے یعنے صفرا کا

صفرت ع زردی

صفوف ع جمع ہی صف کی قطارین

صفے ع برگزیدہ - دوست خالص - لقب آدم علیہ السلام کا

صفیر ع آواز پرندون کی

صلا ع دعوت عام کرنا - آواز دینا واسطے ضیافت کے

صلابت ع سختے

صلوۃ ع نماز - درود - دعا

صلات ع بخشش - عطا - انعام جمع ہے صلہ کے

صلاح ع نیکی - مصالحہ - باہم صلح ہونا

صلاحیت ع نیکی - پارسائی

صلب ع سخت - کڑا

صلب ع فقری پٹہ کی - پشت کی استخوان

صلبے ع بشتے - پسلے

صلح ع آشتے - ضد فساد کی

صلحا ع جمع ہی صالح کی نیک آدمی

صلوات ع جمع ہے صلوۃ کی نمازین - درود - دعائین

صلہ رحم ع محبت رکھنی اپنی رشتہ دارون سے

صلہ ع بخشش - عطا - انعام

صلیب ع سولی - چلیپا

صمت ع خاموشی - چپ چاپ

صمصام ع شمشیر براں - تیز تلوار

صمغ ع گوندہ

صمم ع بہراپن - ناشنوائی - گرانی - کان کی

صنج ع ب چنگ ایک باجہ مشہور ہے

صَرصَر ع بادِ تند - آندہی

صرع ع مرگی - بیماری مشہور ہے - اور پچھاڑنا

صِرف ع ہر شے خالص - شراب خالص جس مین پانی نہ ملا ہو

صَرف ع خرچ کرنا - توبہ - گردش زمانی کے

صَرفہ ع تنگی خرچ مین کرنا - فائدہ - افزونی

صَرفی ع وہ شخص جو علم صرف جانتا ہو

صُرّہ ع تہیلی - ہمیان

صَریح ع ظاہر - آشکارا

صِعاب ع جمع ہی صعب کی دشواریان

صَعب ع دشوار - سرکش

صعلوک ع فقیر - درویش

صُعُوبت ع دشواری - مشکل پن

صُعُود ع بلند چڑہنا - اوپر چڑہنا

صَغوَۃ ع مولا پر مشہور ہے

صَعِید ع خاک - روی زمین - مٹی

صِغار ع جمع ہی صغیر کی چہوٹی - خرد - کوچک - خوار لوگ

صَغارت ع چہوٹائی - خردے - چہوٹا پن

صِغر ع خردی - چہوٹائی

صُغریٰ ع چہوٹی جو شے ہو - چہوٹی عورت اصطلاح مین پہلا قضیہ شکل کا

+ صغیر ع چہوٹا - خرد

صَفّ ع قطار - پرہ آدمیون کا - لین

صَفا ع صفائی - دوستی - نام ایک پہاڑی کا ہی مکہ مین

+ صفات ع جمع ہے صفت کی

صِفار ع جمع ہے صفر کے

صِفت ع بیان حال کا - علامت - نشان - گن - تعریف

سی - آسمان مین ابر اور غبار کا ہونا
صحیح ع تندرست - چنگا - پاک عیب سے
صَحِیفہ ع کتاب - رسالہ
صَخرہ ع پتہر - سنگ بڑا - نام اوس پتہر کا ہی جو
بیت المقدس مین ہی اور نام ایک بوکا ہے جو
سلیمان کی انگوٹہی لیگیا تہا
صدف سو - ایک سے اصل اسکے صد ہی
صداء آواز - اور گونج
صدارت ع بالانشینی - نام ایک عہدے
کا - شروع کرنا
صُداع ع دردسر
صَداق ع مہر عورت کا - کابین
صَداقت ع دوستی - سچاپن
صدپاف کنکہجورا
صدبرگ ف گیندا مشہور درخت پہول کا ہی
صَدَد ع مقابلہ - نزدیکی - قصد کرنا - درپی ہونا
صَدَر ع سینہ - ہر شے کے اوپر کا رتبہ

بالانشین
صَدَف ع سیپی - اور چہوٹا پیالہ شراب کا
صِدق ع سچائی - سچ
صَدَقہ ع خدا کی نام پر جو فقیرون کو دیا جاوے
صَدُور ع سینی - چہاتیان - بالانشینان
کسی جگہہ سے باہر نکلنا
صِدّیق ع بہت سچا - لقب ابوبکر رض خلیفہ
اول کا بمعنے تصدیق کرنے والا
صَدِیق ع دوست - دوستان مفرد و
جمع اسکے یکسان ہی
صَراحت ع آشکارا ہونا - ظہور
صُراحی ع شراب یا پانے رکہنے کا برتن
- بوتل
صَراخ ع چیخنا - چنگہاڑنا
صِراط ع راہ راست - رستہ سیدہا - راہ
صَرّاف ع وہ شخص جو نقدی کی تجارت

صَبّ ع ڈالنا۔ گرنا۔ عاشق
صبا ع وہ ہوا جو مشرق سے چلتی ہے
پُروا ہوا
صَباح ع صبح۔ تڑکا۔ خوب
صَبَاح حسین خوبصورت
صَبَاحَت ع خوبروئی۔ سفید رنگ ہونا
صَبَّاغ ع رنگریز۔ رنگنی والا
صُبح ع فجر۔ تڑکا
صَید ع شکار۔ شکار کرنا
صِبر ع ایلوا۔ مشہور تلخ گوندہ ہے
صَبغ ع رنگنا۔ رنگ کرنا
صَبُور ع وہ شخص جو صبر کرے
صِبی ع لڑکا جو دودھ نہ پیتا ہو
صَبُوری ع صبر۔ شتابی نکرنا
صِبیَان ع جمع ہے صبی کی لڑکے
صَبیح ع خوبصورت۔ سفید رنگ
صَبیہ ع لڑکی۔ دختر

صِحَاب ع جمع ہی صاحب کی یار لوگ
صَحَابَت ع یار ہونا۔ یاری کرنا صحبت
مین رہنا
صَحَارِی ع جمع ہے صحرا کے
صِحَاف ع بڑے بڑے پیالے۔
برتن
صَحّاف ع کتاب کی جلد بنانے والا
صَحائف ع جمع ہے صحیفہ کے کتابین
رسالے
صَحْب ع جمع صاحب کی یار
صُحبت ع یاری۔ پاس رہنا
صِحّت ع تندرستی
+ صحرا ع وہ جنگل جس مین درخت نہو میدان
ریگستان
+ صحن ع بڑے تہال۔ طباق کلان۔
گھر کا انگن
صَحو ع ہوشیاری۔ اور ہوشیار ہوجاتی

## باب الصاد

صابر ع صبر کرنے والا ۔ سنتوکیا

صابون ع صابن جس سی کپڑی دہوتی ہین

صاحب ع مالک ۔ یار ۔ خداوند

صاحب قران ع وہ شخص جسکی ولادت کی وقت زحل اور مشتری کو قران ہوا ہو یعنے یہہ دونون ستاری ایک برج مین ہون یہہ بات بہت دنون مین ہوتی ہے ۔ امیر تیمور کا لقب صاحب قران ہے

صاحبہ ع سہیلے ۔ جورو ۔ عورت جو مصاحبت ہو

صادر ع نکلنے والا ۔ ایک جگہہ سے باہر نکلنے والا

صادق ع سچا ۔ اور درست آجانا معنے کا کسی شے پر

صارخ ع چیخنے والا ۔ چلانے والا

صاع ع ایک وزن ہے دو سو چونتیس (۲۳۴) تولہ کا

صاعقہ ع بجلے جو ابر سے زمین پر گرے

صاف ع بیغش ۔ بی ملاو

صافن ع ایک رگ کا نام ہی جو پنڈلی مین ہوتی ہے

صافی ع صاف بیغش بی کہوٹ کپڑا چہاننے کا ۔

صالح ع نیک جو گنہگار نہو

صامت ع خاموش ۔ جسکا مراد چاندی سونی کے ہے

صانع ع کاریگر ۔ بنانے والا

صائب ع رسا پہنچنے والا ۔ درست اور رسا جو ہو

صائم الدہر ع وہ شخص جو ہمیشہ روزہ رکہی

صائم ع روزہ دار ۔ روزہ رکہنی والا

شہنائی ف نام ایک ساز کا ہی جسکو
سرنا کہتے ہین۔ نفیری

شہی ف بادشاہی

شہوی ع منسوب بشہوت۔ خواہش کا

شہوانے

شیدا ف دیوانہ۔ آشفتہ

شیخوخت ع بڑھاپا۔ پیری۔ پچاس برس
سے آخر عمر تک شیخوخت کہلاتا ہی

شیب ع بڑھاپا۔ پیری

شیبت

شیث ع نام بیٹی آدم کا

شیخ ع بوڑھا۔ صاحب۔ بڑا عالم

شید ع مکر۔ فریب

شیخ نجدی ع لقب ہی شیطان کا

شیرزہ ف قوت۔ قدرت۔ طاقت

شیرژیان ف شیر درندہ

شیرہ ف چیپ۔ لیس۔ شیرینی چپکی

شیرین ف میٹھا۔ اور نام معشوقۂ فرہاد کا
عزیز۔ نایاب

شیشہ ف کانچ

شیطان ع دشمن خدا کا

شیعہ ع قوم گروہ مشہور پیرو علی ع جو صحابہ رض
کو نہین مانتے ہین

شیفتن ف عاشق ہونا۔ مدہوش ہونا

شیفتہ ف عاشق۔ مدہوش

شیمہ ع طبیعت۔ خو۔ عادت

شیوخ ع جمع ہے شیخ کے

شیوع ع ظاہر اور آشکار ہونا۔ رواج
پانا۔ عام ہونا

شیون ع جمع ہی شان کی۔ طرز۔ طور
شانین

شیوہ ف طریق۔ طور۔ دستور

شی ع چیز

شہلا ع وہ عورت جسکے انکہین بہیڑی کی
مانند ہون ۔ بیش چشم عورت ۔ اور ایک
قسم نرگس پہول کی ہی جس کا پہول بجای
زرد ہونے کے سیاہ ہوتا ہے اوسی سے
تشبیہ انسان کی آنکہہ کو دیتے ہین اور شہلا
سیاہ چشم جو مائل بسرخی ہو
شہاب ع رنگ سرخ ۔ ستارہ ۔ روشن
جو آسمان سے بطور آتشبازی کے
چہوٹتا ہوا ہوتا ہے ۔ اور شعلہ
آگ کا جو بلند ہو
+ شہوت ع خواہش ۔ آرزو ۔ شوق ۔ لذت
نفع ۔ بہوک ۔ خواہش جماع
شہامت ع بزرگی ۔ بڑائی ۔ توانائی
چستی ۔ دلیری
+ شہادت ع گواہی ۔ خدا کے نام
پر کشتہ ہونا
شہر بند ف فصیل ۔ حصار ۔ قلعہ
۔ قیدخانہ
+ شہید ع گواہ ۔ کشتہ شدہ ۔ مارا ہوا
خدا کے راہ پر
شہود ع حاضر ہونا ۔ اور جمع شاہد کی بہی ہے
شہر ع مہینا ۔ ماہ
شہریورف ماہ کوار ۔ کوار کا مہینا ۔ یعنی
جب آفتاب برج سنبلہ مین ہو
شہریارف بادشاہ
شہور ع جمع ہی شہر کی مہینے
شہیر ع مشہور
+ شہرتاش ف ایک شہر کا باشندہ ہم شہر
ہمسایہ
شہیق ع گدہی کی آواز اور روتی وقت
گلی کی آواز کا بند ہو کر نکلنا
شہ ف بادشاہ
+ شہنشاہ ف بڑا بادشاہ یہہ مخفف ہی
شاہان شاہ کا

+ شمہ ع تہوڑا

شمردن ف گننا - شمار کرنا

شنوف سننی والا - اور سن

شناف تیرنا - ورزش کرنا - ڈنڈ پیلنا

شناعت ع بدی - طعنہ - برائی

+ شنیع ع بد - زبون

شنائع ع بدیان - برائیان

شنیدن ف سننا - سونگہنا

+ شناختن ف پہچاننا

شنفتن ف سننا

شنودن ف

شواء بہنا ہوا - بریان - گوشت

شوری ع مشورہ - مشورت - صلاح - کمیٹی

شوائب ع جمع ہی شائبہ کی ریزش آلودگی

شوربخت ف بدبخت - بدنصیب

+ شوکت ع قوت - تیزی - شدت

شوامخ ع بلندیان - جمع ہی شامخہ کی

شواہد ع جمع ہی شاہد کی گواہ

+ شور ف فتنہ - غل - شہرت آواز

شونیز ف کلونجی مشہور دوا ہی

شوارع ع راہہا - رستی بڑی رستی

شواہق ع بلندیان - بلند یہا جمع ہے شاہقہ کی

شہوق ع بلند ہونا - اونچا ہونا - ابہرنا

شوارق ع روشن چیزین - روشنیہا

شوّال ع دسوان مہینا مسلمانون کا

شورغال ت روزینہ - مدد معاش - انعام

+ شوم ف منحوس - بدفال - بد

+ شورچشم ف جسکی نظر سی ضرر پہنچے اور آدمی بیمار ہو جاوی

+ شومی ف نحوست

شہر خدا ف ماہ رجب - ساتوان مہینا قمری مسلمانون کا

لوگ اوسکو شولہ کہتے ہین

شَلَّہ ع بج - کُس - لتہ حیض کا

شَماتت ع برائی پر خوش ہونا

شمشاد ف نام ایکدرخت کا جسکی لکڑی نہایت محکم اور خوشنما ہوتی ہے

شمشیر ف تلوار - لغوی معنی - ناخن شیر کی ہین چونکہ تلوار شابہ ہی شیر کی ناخن کے اسلئے شمشیر نام ہوا

شَمس ع سورج

شُموس ع سرکش - بدخو - شموس جمع ہے شمس کے

شَمّاس ع سورج کا پوجاری - آفتاب پرست اور نام اوس شخص کا ہی جسنی آتش پرستی کا طریقہ ایجاد کیا تہا

شَمع ع موم

شُموع ع جمع ہی شمع کی

شُمول ع شامل ہونا - محیط ہونا - گہیر لینا

کسی چیز کا

شَمال ع وہ ہوا جو قطب شمالی سی چلتی ہے

شِمال ع بایان ہاتہہ - دست چپ - عادت

قطب شمالی کی سمت - چونکہ عرب لوگ کعبے کو ایک شخص قرار دیکر یہہ تصور کرتے ہین کہ منہہ اوسکا جانب مشرق کی ہی اور پشت اوسکی مغرب کی طرف ہی تو اسی سبب سے چونکہ قطب شمالی بائین ہاتہہ پر واقع ہوا اور شمال کی معنی بائین ہاتہہ کے ہین اس لئے اوس کا نام شمال کہا اور دَبُور اوس ہوا کو کہنی لگی جو اوسکی دُبر یعنے پشت سے آتی ہی

+ شَمائل ع خصلتین - عادتین - خوئین

+ شَمیم ع خوشبودار ہوا - سونگہنا

شَمائم ع خوشبوئین جو سونگہی جاوین

شماسیان ف آتش پرست لوگ

شمیدن ف سونگہنا - بو سونگہنا

شمیدہ ف بیہوش - پریشان

+شفیق ع برادر - بہائی
+شکوئی ع گلہ - اور گلہ کرنا
+شکیبا ف صبر کرنے والا
شکرلب ف معشوق
+شکستن ف توڑنا - ٹوٹنا
شکیبیدن ف صبر کرنا
شکوخیدن ف ٹہوکر کہانا
شکیب ف صبر وآرام
شگفت ف تعجب - عجیب وغریب
شکایت ف گلہ کرنا
شکنج ف پیچ - تاب - شکن
+شگفتن ف کہلنا کلیون کا
+شکل ع صورت
+شکیل ع وضع دار - شکل دار
شکوہیدن ف غرور کرنا - اپنی برائی کا اظہار کرنا
شکولیدن ف پراگندہ کرنا

+شکوہ ف بزرگی - شان وشوکت
+شکنجہ ف عذاب اور ایک قسم کا اوزار ہی جسمین مجرم کو عذاب اور دکہ دیتی ہین
شکم بندہ ف حریص لالچی
شکرتری ف کہانڈ سفید بورہ سفید
شگرف ف زیبا - نیک - عجیب - بزرگ
شگال ف گیدڑ مشہور جانور صحرائی ہی
+شگن ف شگون سانون فال
شلاق ت تہپڑ مارنا - تکی مارنا - لکڑی سے مارنا - کوٹنا - مجازاً شوخ وفتنہ انگیز
شلنگ ف کسی جگہہ سی کودنا کرچہال مارنا
شلک ت چند بندوق کی آواز کا ایک بارگی سرہونا
شل ع جسکے ہاتہہ پانون حرکت نکرسکین - سست
شلہ ت ایک قسم کا کہانا ہی چاول کو شوربے مین بطور ہریسہ کی بہت گلا کر پکاتی ہین ناواقف

شعشعہ روشنی آفتاب کی - اور پانی ملانا
شراب مین - شراب
شعلہ ع روشنی - لپٹ آگ کی
شعلہ جوالہ ع شعلہ گرداگرد بہت پہرنے والا
جیسا کہ بنیٹی کا شعلہ ہوتا ہے
شعلہ زادہ ف شیطان - ابلیس
شغب ع شور - خروش - فتنہ و فساد
شغاف ع قلب - دل - پردہ دل کا اور
سیاہ نقطہ دل کا
شغف ع شدت محبت
شغال ع گیدڑ مشہور جانور ہے
شغل ع کام بغیر صلے - روکنا
شفا ع صحت تندرستی
شفقت ع مہربانی
شفت ع لب - ہونٹ
شفاف ع وہ صاف شے جسکے آرپار
نظر گذر سکے جیسا کہ شیشہ بلور وغیرہ

ہوتے ہین
شفق ع سرخی جو صبح اور شام کو آسمان
کے کنارون پر دکہلائی دیتی ہی
شفتالو ف مشہور میوہ ہی اور بوسہ معشوق
کو بہی کہتے ہین
شفاہ ع جمع ہی شفت کی لب - ہونٹ
شفرہ ع رانپی - چمڑا کاٹنے کا اوزار - چہری
شفوی ع وہ حروف جو ہونٹ سی نکلتے
ہین جیسا م ب واو وغیرہ
شقرش ع رنگ زردی مائل جس مین
تہوڑی سرخی ہو
شقاوت ع بدبختی
شقدار ع حاکم دیہات کا - پرگنات
کا حاکم
شقائق ع لالہ کے پہول اس کا مفرد ہی
اور جمع بہی ہی - فرش گلدوز
شق ع شگاف اور چیرنا

شریان ع رگ متحرک جو چہوٹی چہوٹی رگین ہر ایک رگ کے نیچے ہین اون مین بہ نسبت خون کے روح زیادہ ہے اور وی قلب سے اوگی ہین

+ شرطیہ ع وہ جملہ ہے جس مین شرط ہو

شرزہ ف غصہ ور۔ خوفناک

شرذمہ ع تہوڑی آدمیون کی جماعت

شراب زدگی بسبب نشہ شراب کی بہت بیہوش ہو جانا

شستن ف دہونا

ششجہت ف شرق و غرب جنوب و شمال تحت و فوق

شش ارکان ف ہوا کہانا پینا۔ حرکت و سکون بدنی۔ حرکت و سکون نفسانی سونا اور بیداری۔ استفراغ

شطحیات ع کلمات خلاف شریعت کی زبان پر لانا

شطر ع جزو۔ جانب۔ طرف۔ حصہ

شعاب ع پہاڑ کی راہین۔ شگافین۔ درزین جمع ہے شعبے کی

شعر ع بال اصطلاحی معنی بیت موزون باقافیہ

شعار ع انگرکہہ کی نیچے جو کپڑا پہنتی ہین یعنی وہ کپڑا کہ بدن سے لگا ہوا ہو

شعور ع جاننا دریافت کرنا

شعائر ع عبادات اور قربانیان جمع ہے شعیرہ کی

شعیر ع مشہور غلہ ہی جس کو جو کہتی ہین

+ شعبدہ باز ف بازیگر بہان متی

شعبان ع اٹہوان مہینا قمری مسلمانو کا جو نکہ جمیع امورات مقدرہ خلائق اس مہینی مین حسب اعتقاد اہل اسلام کی منشعب اور پراگندہ ہوتی ہین اسلئی اسکو شعبان کہتی ہین

شعبہ ع ٹکڑا ہر شے کا۔ شاخ درخت کی اور نغمہ جو کسی اور نغمے سی نکلا ہو

شراب ع پینے کی شے خواہ پانی ہو یا کچھہ اور شربت وغیرہ - اور شراب مشہور

شرار ع چنگاریان آگ کی جمع ہی شرارہ کی

شِرار ع جمع ہی شریر کی بدلوگ - شریر آدمی

شرارہ ع چنگاری آگ کی

شرافت ع بزرگی - بھلمنسائت

شرائط ع جمع ہے شرط کی شرطین

شرائع ع جمع ہی شریعت کی یعنی شریعتین مذاہب

شرائف ع بھلائیان - بزرگیان جمع ہے شریف کی

شُرب ع پینا

شُرُبث ع پینے کی چیز کچھہ ہی کیون نہو

شرح ع تفسیر کسی کتاب کی - کہولکر بیان کرنا مطلب کا

شرر ع چنگاریان آگ کی جمع ہی شرارہ کی

شرط ہوا موافق - نشانی

شرط ع بدنا - جس پر کسی بات کا ہونا منحصر لازم کرنا - لازم ہونا - ایک کام دوسرے کام پر متعلق کرنا - شرط مارنا - عہد و پیمان - اور نشان

شریعت ع ندی بڑی - راہ خدا کا بنایا ہوا طریقہ

شریف ع بڑی رتبی کی شے - بزرگ قدر نجیب اصیل - حاکم مکی کا

شرق ع آفتاب کے نکلنے کی جگہہ روشن ہونا - طلوع ہونا

شروق ع آفتاب کا نکلنا - مکری وغیرہ کا کان چیرنا - مجازاً روشنے

شِراک ع تسمہ جوتی کا جو اکثر انگریزے بوٹ پر ہوتا ہے

شرح کشّاف خواندن ف کنایہ ہی زیادہ گوئی ہی - اور بیہودہ گفتگو سے

شتابانیدن ف جلدی کروانا

شتابیدن ف جلدی کرنا

شتالنگ ف ٹخنہ ہڈی جو پیر اور پنڈلے کے جوڑ پر ہے

شتافتن ف دوڑنا

شتر ف اونٹ

شترپاف سوج کھی ایک درخت پھول کا ہے

شتربان ف اونٹ کا نگاہبان - اونٹ والا

- شترنجی ف بچھونا مشہور ہے

+ شترمرغ ف مشہور جانور ہی مانند اونٹ کی عربی مین اوسکو نعامہ کہتی ہین

شتلم ع ظلم کرنا - زبردستی کرنا - تعدی کرنا لوگون پر

شتم ع گالی - اور گالی دینا

+ شجاع ع بہادر - جوانمرد

+ شجاعت ع بہادری - جوانمردی

+ شجر ع درخت روکھ

شجو ع غم اندوہ

شحم ع چربی - موٹاپا

+ شحنہ ع کوتوال

شحنگی ف کوتوال گری

+ شخص ع لوگ - جاندار جسم خواہ عورت ہو یا مرد

شخصی ع منسوب شخص سی شخص کا

+ شدائد ع تکلیفین - سختیان جمع ہے شدیدہ کی

شدت ع سختی - تکلیف

شدن ف ہونا جانا

شدید ع سخت - محکم - استوار

شر ع بدی - برائی

شراء ع خریدنا خرید کرنا

شبانی ف چرواہاپن ـ گڈریاپن

شبچراغ ف ایک گوہر ہے جو رات کو مانند
چراغ کے روشن ہوتا ہی

شبخون ف رات کو دھاوا کرکے قتل
کرنا دشمن کو

شب خیز ف رات کو اوٹھنی والا ـ شب بیدار

شب دیجور ف اندہیری رات

شب برات ف پندرہوین شب ماہ
شعبان کے

شبپر

شب پرہ ف چمگدڑ مشہور پرند ہے

شبستان ف خلوت خانہ ـ سونی کے
جگہہ بادشاہان اور ملوک کی ـ اور مساجد
مین شبستان وہ جگہہ کہلاتی ہی جہان پر رات
کو عبادت کرتے ہین

شب قدر ف ستائیسوین تاریخ ماہ رمضان کے

شب گرد ف رات کا پہرنے والا

شبکہ ع جال سوراخ دار لوہی وغیرہ
کا ـ جالی لوہی کی ـ جال

شبگیر ف صبح ـ پہلی ہی صبح ہونی سے
چلاجانا آدہی رات اخیر کو بھی شبگیر کہتی ہین

شبنم ف اوس جو رات کو پڑتی ہے

شبع ف پیٹ بہرا ـ شکم پر

شبو ف ایک قسم کا پہول ہی جسکی رات کو
خوشبو نکلتی ہے

شبہ ع مثل ـ مانند ـ تصویر ـ ڈانچ

شبہ ع شک

شبینہ ف رات کا

شبیہ ع تصویر ـ صورت

شپلیدن ف نچوڑنا ـ سیٹی بجانا

شتی ع متفرق الگ الگ بہانت بہانت کا

شتاء ع جاڑا ـ موسم سرما

شتاب ف جلد ـ تیز

شتابان ف تیزی کرتا ہوا ـ جلدباز

شارب ع پینی والا

شارح ع شرح کرنے والا - کہولکر بیان کرنے والا

شارع ع عالم - شرع دینی والا - راہ راست شروع کرنے والا

شارق ع روشن - تابان - چمکنی والا

شارک ف ایک پرند سیاہ مانند طوطی کی ہی بعضے ہزاردستان کو کہتے ہین

شاریدن ف پانی ڈالنا - یا شراب ڈالنا ابر کا ٹپکنا

شاشدان ف پیشاب کرنے کا برتن

شاشیدن ف پیشاب کرنا

شاطر ع چالاک اور قاصد - اور شطرنج باز - شوخ

شاعر ع جاننی والا - شعور مند - شعر بنانے والا

شاغل ع مشغول ہونے والا - کسی کام مین مصروف

شافع ع شفاعت کرنے والا - بچادینی والا

شافعی ف نام ہی ایک امام اہل سنت کا منسوب ہے شافع سی جو اوسکا دادا تہا

شافی ع شفا دینی والا - تسکین دینی والا

شامخ ع بلند - اونچا

شاہق ف بلند

شاق ع اونچا مکان - دشوار - مشکل کام

شائستن ف لائق ہونا

شائستگی ف لیاقت - شائستہ ہونا - لائق ہونا

شائع ع عام

شائق ع مشتاق - شوقین

شائگان ف فراخ - کشادہ - لائق - خوب اصل اسکی شاہگان ہی یعنی لائق بادشاہ کی خسرو پرویز کے خزانے کا نام ہے گنج شائگان ہے

شب ف رات

شیب ع ہتکڑی

شباب ف جوانی - گہبروپن

شبان ف چرواہا - گڈریا

سَینِیناؔ ع نام ہی بوعلی حکیم کی اداکا۔ اور نام ہی ایک پہاڑ کا

سیوغال ف انعام۔ وجہ معاش

سیوف ع جمع ہی سیف کی

سوم ف تیسرا حصہ ⅓

سوین

سیاہ ف کالا۔ سیاہ

سیاہ کار ف بدکار۔ گنہگار۔ فاسق

سیہ جردہ ف سیاہ رنگ

سیہک ف تیز ہوا۔ جھکڑ ہوا کا جو بہت تیز ہو

## باب الشین

شاب ع جوان گبھرو

شاباش ف آفرین۔ کلمہ تحسین کا ہی

شاۃ ع بکری

شاخ ف ٹہنی۔ ڈالی۔ سینگ۔ ٹکڑا

پیالہ شراب کا

شاخچہ ف چھوٹی شاخ۔ شاخچہ بندی

تہمت لگانا بہتان لینا

شاخدار ف خودبین۔ مغرور۔ دیوث

شاخسار ف جہان پر بہت درخت ہون

اوسکو شاخسار کہتے ہین

شاد ف خوش۔ خورم

شاداب ف سیراب۔ تروتازہ۔ پرآب

شادان ف خوشحال

شادباش ف خوش رہو۔ کلمہ دعا کا ہی اور

چھبیسوان دن فارسی مہینی کا

شادکام ف توشک۔ بچھونا جسپر سوتی ہین

شادگونہ ف توشک۔ بچھونا جسپر سوتی ہین

شادمان ف خوش وخرم آدمی

شادِن ع ہرن کا بچہ۔ ہرنوٹا

شادی ف خوشی

شاذ ع کم۔ نادر۔ جو خلاف قاعدہ ہو

سیادت ع بزرگی - سرداری

+ سیاہ ف کالا سیاہ رنگ حبشی

+ سیاہہ ف حساب سرکاری

سیاہ گوش ف نام ایک درندی کا ہی
جو کُتے سے چھوٹا تی سے بڑا کالی رنگ
مائل بسیاہی بہت تیز ہوتا ہی

+ سیب ف بخشش عطا اور سیب
مشہور میوہ ہے

سیپارہ ف تیسوان حصہ قران کا حصہ

+ سیخ ف لوہی کی سلاخ جس پر پرندی وغیرہ کا
کباب کرتے ہین

سَید ع سردار - رئیس بزرگ

+ سیر ف پُر - چھکا ہوا

سِیَر ع عادت - خصلت - خو - علم تواریخ
جسمین ایک شخص کی زندگی کا حال لکھا جاوی

+ سیراب ف جو پانی سے سیر ہو جو
تشنہ نہو

+ سیرت ع خصلت - خو - عادت

+ سیری ف سیر ہونا - شکم پر ہونا

+ سیزدہ ف تیرہ (۱۳)

+ سیف ع تلوار - شمشیر

+ سیلاب ف پانی کا رو - سیل - نہر

+ سیلان ع روانگی - اور نام ہے
جزیرہ لنکا کا

سَیل ع رو پانی کا - نہر

سیلی ف طمانچہ - تھپڑ - مکا

سیم ف چاندی

سیّم تیسوان حصہ ۱/۳۰

سیماء ع ماتھا - پیشانی - نشان

سیماب ف پارہ

+ سیمرغ ع نام ایک جانور کا ہی

سیمیا ع علم طلسم جسکی استعمال کرنا روح کا دوسری بدن
مین ہو سکے اور اشیای موہوم جنکو حقیقت مین نہو لوگونکو دکھلا سکین

سینہ ف چھاتی

## باب السین



سہ ف تین (۳) سے
سہا ع نام ایک ستارہ باریک کا ہی جو بنات
النعش مین ہے
سہام ع جمع ہی سہم کی تیرا - اور حصے
سہر ع بیداری - جاگنا
سہران ع وہ شخص جو بیدار رہا ہو جاگنی
والا
سہ شنبہ ف منگل کا دن
سہل ع آسان - اور زمین نرم وہموار
سہم ع ف تیر حصہ فارسے
مین خوف ڈر
سہمگین ف خوفناک ڈرپوک
سہمیدن ف ڈرجانا خوف کرنا
سہو ع بھول چوک فراموشی بھول
سہواً ع بھول کر
سہولت ع آسانی
سہی ع ف ریت سیدھا

سہیل ع نام ستارے کا ہی
سہیم ع شریک حصہ دار
سی ف تیس (۳۰) سے
سیّی ع بدی - برائی - گناہ
سیّآت ع گناہ برائیان
سیّاح ع بہت سیر کرنے والا - مسافر
سیاحت ع سیر کرنا - سفر کرنا
سیّار ع سیر کرنے والا - تیز چلنی والا
سیّارہ ع وہ ستارہ جو حرکت کیا کرتا ہو
سیاست ع حکومت کرنا رعیت پر -
تنبیہ کرنا اور روکنا لوگون کا گناہ کرنی سی
بوسیلہ خوف سزا اور مار کے
سیّاف ع تلوار مارنے والا - قاتل
- جلاد - خونریز
سیاق ع روان کرنا - چلانا - علم حساب
سیّال ع لچکدار بہتی ہوئی چیز
جاری - پتلا

سوٗ ع چھونا - بس ماندہ طعام یا پانی -
فصیل شہر کی
سوراخ ف چھید
سورت ع تیزی - تندی - ظلم غصہ -
سورۂ ع ٹکڑا قران کا
سوز ف سوزش جلن
سوزان ف جلتا ہوا
سوزانیدن ف جلانا جھلسنا
+ سوزش ف جلن
سوزن ف سوئی
+ سوزنی ف وہ کپڑا جسپر سوئی سے
کام کیا ہوا ہو - مشہور بچھونا ہے
سوزیدن ف جلنا
+ سوسن ف نام ایکقسم کی پھول کا ہے
سوسمار پ جانور ہے جسکو گوہ کہتے ہین
سوط ع کوڑا تازیانہ چابک
+ سوغات ت تحفہ ہدیہ بخشش

سوفار ف تیر کا موہنہ
سوفسطا ع نام اوس حکمت کا ہے جسکی بنیاد
وہم پر ہے
سوفسطائی ع ایک قوم ہے حکما کی جنکی
بنیاد وہم پر ہے اور حقائق کو نہین
مانتے ہین
سوق ع بازار
+ سوگ ف مصیبت ماتم غم
+ سوگند ف قسم سوگند
+ سوگوار ف مصیبت زدہ - ماتم والا
سوہان ف ریتی - وہ اوزار لوہے کا
جس سے لوہا گہستے ہین
سوی ع برابر ہموار
سویت ع برابری اعتدال
سویدا ع ایک نقطہ سیاہ ہے جو دل پر
ہوتا ہے
سویق ع ستو

رکہتا ہی - ہونا

سنگدل ف بیرحم - سخت دل

سنگستان ف پہاڑ - جہان پتہر ہون

سنن ع جمع ہے سنت کی - طریقے
راہ

سنوات ع جمع ہی سن کی برسہا - سالہا

سنور ع بلی

سنون ع جمع سن کی سال - برس

سنہ ع برس سال - نیند

سنی ع وہی لوگ جو طریقہ رسول پر قائم ہین
جو رافضی نہین

سنین ع جمع ہی سن کی برس - سال

سوء ع بدی - برائی

سو ف طرف - جہت

سوا ع برابر - محاذی

سوابق ع جمع ہی سابق کی اگلے

سواحل ع کنارے دریا کے

سواد ع سیاہی رنگ کی اطراف شہر کے
نواحے

سوال ع پوچہنا - دریافت کرنا

سوالف ع گذری ہوئی جمع ہی سالفہ کی

سوار ع کنگن ایک قسم کا زیور ہی جو ہاتہہ
مین پہنتی ہین

سوانح ع جمع ہی سانحہ کی پیش آنیوالی واردات

ستوحش اور ناپسند

سوائی ف سوا - اس سے الگ

سوختہ ف جلا ہوا

سوختن ف جلنا - اور جلانا

سوختگی ف جلن

سود ف فائدہ - نفع - بیاج

سودا ف سیاہ پٹ - پاگل پن - سیاہ

سوداگری ف تجارت - بنج - بیوپار

سودائی ف پاگل - احمق

سودن ف گہسنا - رگڑنا

موش کے ہوتا ہی آتشکدی مین پیدا ہوجاتا ہی — اگر آگ سے باہر نکلے تو فوراً مر جاتا ہے

**سمو** ع بلند ہونا اونچا ہونا

**سموت** ع جمع ہی سمت کی داہنا و شاہنا اور راہہا

**سمور** ع نام ایک جانور کا ہی قسم لومڑی کی ہی جسکے کہال کی پوستین بناتی ہین

**سموک** ع جمع ہی سمک مچھلیان

**سمین** ع فربہ — موٹا — چربے

**سن** ع سال برس اور سن دانت

**سنا** ع روشنی

**سنان** ع بہالا — نیزہ

**سنانیر** ع جمع سنور کی ہی بلیان

**سنبل** ع ایک گہانس خوشبودار جسکو بالچھڑ کہتی ہین

**سنبلہ** ع خوشہ گندم — گیہون کی بال

**سنبوسہ** ف جو شکل مثلث ہو اوسکو سنبوسہ کہتی ہین — ترکونے — نام ایک قسم کے خوراک کا

**سنبیدن** ف سوراخ کرنا — پرونا پاؤن کے نیچے لانا

**سنجاب** ف نام ایک جانور کا ہی چوہی سے بڑا ہوتا ہی اوس کی کہال کے پوستین بناتے ہین

**سنجیدگی** ف وزن دار ہونا — بہاری بہرکم ہونا

**سنجیدن** ف تولنا — وزن کرنا

**سند** ع وثیقہ — سارٹیفکٹ — سفارش نامہ

**سندان** ف اہرن — جسپر لوہا کوٹتی ہین

**سنگ پشت** ف کچھوا

**سنگ** ف پتہر

**سنگین** ف پتہر کا — بہاری

**سنگدان** ف جس مین پرندہ غذا کو

سلیب ع لوٹا ہوا۔ اسباب چھینا گیا

سلیس ع روان۔ ہموار

سلیقہ ع شعور۔ طبیعت۔ سرشت

سَم ع زہر

سُم ف کھر چوپایہ کا

سماء آسمان

سِمات ع جمع ہے سمت کی اطراف۔ جہات اچھی روشیں۔ نیک صورتین

سَماجت ع منت۔ خوشامد

سَماحت ع جوانمردی۔ بہادری

سماخ ع کان کا سوراخ

سماع ع سننا۔ راگ سننا۔ رقص و سرود

سماعت ع سننا

سماعی ع سنا ہوا

سَمّ الفار ع سنکھیا

سَمان ف ستائیسوان دن ہر مہینے کا۔ اور نام ایک دن کا ہے

سمانی ع ایک پرندہ ہے جسکو بٹیر کہتے ہین اُسکا گوشت کہاتے ہین

سماوات ع جمع سما کی آسمان

سماوی ع آسمانی آسمان کا

سمت ع طرف۔ جہت۔ صورت راہ راست

سمت الراس ع جانب سر

سمر ع کہانی۔ مجازاً بمعنے سخن کے بہی آیا ہے

سمسم ع تل۔ کنجد۔ مشہور غلہ ہے

سمط ع ہار کا مروارید

سَمع ع سننا۔ کان

سِمع ع گرگ کا بچہ۔ بہیڑیے کا بچہ

سَمَک ع مچھلی

سمن ع روغن زرد۔ گھی۔ موٹاپا

سمندر ف دریا۔ ایک جانور شکل

وہ شخص جو ہتیار رکہی - سپاہی

سلاست ع روانی - ہمواری

سلاسل ع جمع ہی سلسلہ کی زنجیرین

سلاطین ع جمع ہی سلطان کی بادشاہ

سلام ع واسیرباد - دعا - نام خدا کا

سلامت ع جیتی رہنا

سلالہ ع نطفہ - بچہ - باہر نکلا ہوا کسی چیز سے

سلب ع نفی - نفی کرنا

سلخ ف پوست اتارنا - کہال اتارنی - وہ روز جس دن نیا چاند دیکہا جاوی

سلسال ع آب شیرین - خوش مزہ پانی جو صاف ہو

سلس البول ع ایک بیماری ہی جسمین پیشاب قطرہ قطرہ ہو نکلتا ہے بسبب پتہری کے یہہ بیماری ہوتے ہے

سلسبیل ع نام ایک چشمی کا ہی جو بہشت مین ہی - اور شراب

سلسلہ ع زنجیر

سلطان ع بادشاہ

سلطنت ع بادشاہت - حکومت

سلف ع گذشتہ - گذرنا

سلق ع چقندر شلجم ترکاری سے

سلک ع لڑی - رشتہ مروارید وغیرہ ایک چیز کو دوسرے سے ساتہہ پرونا

سلم ع کسی چیز کی قیمت پہلے ہی سی دیدینا جبکہ وہ تیار نہو جیسا کہ اکثر زمیندارون کو غلّے کی قیمت دیتی ہین

سُلّم ع سیرہی

سلوت ع بیغمی - بی فکر ہوجانا

سلوک ع راہ چلنا - نیک روی کرنا

سک ف شگفتا

سکہ ع کوچہ - گلی جمع اسکی سکک آتی ہے

سکاکین ع چاقو - چہریان جمع ہے سکین کے

سگال ف اندیشہ - فکر - مانگنے والا - گوئندہ امر بھی سگالیدن سے آتا ہی

سگالیدن ف اندیشہ کرنا

سکان ع جمع ہی ساکن کی رہنی والے

سکتہ ع ایک بیماری ہی جس مین حس و حرکت آدمی کی زائل ہو جاتی ہی اور بیمار مانند مردی کی دکہلای دیتا ہی - اصطلاح شعرا مین وزن کا پورا نہ ہونا

سکر ع نشہ - بیہوشی

سکرہ ع شکرہ مشہور شہائی ہی

سکرات ع جمع ہی سکرہ کی شدت اور سختی موت کی

سکن ع جس سی آرام حاصل ہو شلا بیوی بیٹا

- درست

سکنجیدن ف کہانسنا - ترشنا - کاٹنا دانتون سے - گلی مین آواز کرنا

سکنہ ع جمع ہی ساکن کی بستی رہنی والی

سکوت ع چپکا رہنا - خاموش رہنا

سکون ع ٹہرنا - آرام کرنا

سکونت ع رہنا - آرام

سکہ ع ڈہلا ہوا زر - اشرفی - روپیہ پیسہ وغیرہ

سکیزیدن ف کودنا - جست مارنا

سکین ع چاقو - چہری

سکینہ ع آسایش - آرام - آہستگی نام دختر امام حسین ع کا

سل ع نام ایک مرض کا ہی جس مین خون مونہہ سی آتا ہی اور تپ ہوتی ہی

سلاح ف ہتیار - لڑائی کا

سلاح شور - سلحشور ف ہتیار باز

سفاہت ع احمق پن - بیوقوفی
سفائن ع جمع ہی سفینہ کی کشتیان
سفتن ف بیندہنا
سفت ف گاڑہا - غفص
سفتہ ف پرویا ہوا - گاڑہا کیا ہوا
سفر ع مسافرت - شہر سی باہر جانا
سفرجل ع ہی مشہور میوہ ہی
سفرہ ع دسترخوان
سفل ع پستی - نیچائی
سفلہ ع کمینہ - نالائق
سفوف ع پہنکی - آٹا پسا ہوا
سفہا ع جمع ہی سفیہ کی - کمینی لوک نیچ
سفید ف چٹا - بگا
سفیر ع ایلچی - میان جی
سفینہ ف کشتی - ناؤ
سفیہ ع کمینہ - ناکس - نیچ
سقا ع ماشکے - پانی دینی کا جو پیشہ کرتا ہی

سقام جمع ہے سقم کی بیماریان
سقایت ع پانی دینا - سیراب کرنا
سقر ع دوزخ
سقط ع بیہودہ - کم قدر - بچہ ناتمام جو ان کے پیٹ سے گر پڑے
سقط شدن ف حمل گر پڑنا - کم قدر ہونا بیہودہ ہونا
سقف ع مکان کی چہت
سقم ع بیماری - دکہ - برائی
سقمونیا ع ایک قسم کا گوند ہی کسی درخت کا مائل بسبزی و زردی تلخ مزہ اوسکو محمودہ کہتے ہین
سقنقور ع ایک قسم کی مچہلی ہی خشکی کی ریت مین پائی جاتے ہین
سقوط ع گر پڑنا - خطا کرنا
سقوف ع جمع سقف کی ہی
سقیم ع بیمار - عیب دار

سزیدن ف لائق ہونا ۔ مناسب ہونا
سست ف ڈھیلا ۔ جو چالاک ہو ۔ اَحدی
سطبر ع موٹا ۔ گندہ ۔ بھدا
سطح ع وہ ہی جسمین فقط طول اور عرض ہو
چھت
سطر ع لکیر ۔ پنکتی ۔ لکھنا
سطوت ع دبدبہ ۔ قہر ۔ سختی کرنا
سطوح ع جمع ہے سطح کے
سطور ع جمع ہے سطر کی
سطوع ع بلند ہونا
سعادت ع نیکی خلاف نحوست کے ۔
نیک بخت ہونا
سعال ع کہانسی
سعایت ع چغلی کرنا ۔ غماز ۔
بدگوئی
سعت ع وسعت ۔ فراخی ۔ گنجایش
سعتر ع ایک گہانس ہی جو معشوقون کے

زلف سی تشبیہ دیتی ہین
سعد ع نیکبختی
سعدین ع زہرہ اور مشتری دونو کو
ملاکر کہتے ہین
سعود ع مبارک ہونا ۔ نیک ہونا
سعفہ ع گنج کی بیماری جو سر پہ ہوجاتی
ہے
سعوط ع ناک مین دوا ڈالنا
سعی ع دوڑنا ۔ کوشش کرنا ۔ جلدی
کرنا
سعید ع نیک ۔ مبارک ۔ نیکبخت
سفارت ع ایلچی گری کرنا ۔ صلح کرنا
سفارش ف سہارا کسی کے واسطے
بہلائی کا کلمہ کہنا
سفاک ع خونریز ۔ قتل کرنیوالا
سفال ع ٹہیکری ۔ ٹہیکرا
سفال گر ف کمہار ۔ برتن بنانے والا

سرنوف نی سرسے

سرنوشت ف تقدیر۔ نصیب ۔ حکم ازلی

سروال ف پجامہ ۔ ستھن ۔ شلوار

سروبن ف تمام ۔ پورا

سروپاف

سروج ع جمع سراج کی چراغ

سرود ف راگ ۔ نغمہ ۔ سخن ۔ گیت

سرودن ف گانا

سرور ع خوشی

سروز ع سردار

سروری ف سرواری ۔ صاحبی

سرو نام ایک درخت کا جو سیدہا اُگا ہوا باغون مین ہوتا ہے

سروسامان ف اسباب ۔ سامان

سروش ف فرشتہ ۔ جبرئیل فرشتہ

سروکار ف علاقہ ۔ لگاؤ

سروف رواجی زر ۔ زر رائج ۔ کھرا جو کہوٹا ہو

سرہنگ ف سردار جو شخص پیشرو لشکر سپاہ کا ہو کیونکہ ہنگ کے معنی سپاہ کی ہین سرہنگ سردار سپاہ کا ہوا

سری ف سرواری ۔ سپہ سالاری

سریر ع تخت

سریرت ع خو ۔ عادت ۔ خصلت

سریش ف ایک قسم کا چیپ ہی جو چمڑے کو پکاکر نکالتی ہین پہر اوس سے اور چیزین جوڑتے ہین

سریع ع جلدی کرنے والا ۔ تیز ۔ تیزی دار

سرین ف چوتڑ ۔ نشستگاہ آدمی کی

سریہ ع لشکر ۔ پانچ آدمی سے زیادہ چارسو تک

سریتہ ع وہ کنیزک یا باندی جو جماع اور صحبت کے واسطے مقرر کی ہوئی ہو

سزاف بدلا ۔ لائق ۔ موافق

سزاوار ف لائق ۔ مناسب

سزاول ت حاصل کرنے والا

سرف ع بیہودہ خرچ - ضروری خرچ سی زیادہ

سرفرازی ف سربلندی - غرور

سرفرود آوردن ف سر نیچا کرنا - ماننا

سرفرو بردن ف شرمندہ ہونا

سرفہ ع کہانسی

سرقہ ع چوری

سرکار ف بادشاہی کچہری - حاکم مجازاً

سرگذشت ف واقعہ - حادثہ - ماجرا

سرگران ف خفا - مغرور - متکبر

سرگردان ف پریشان

سرگروگی ف سرداری و افسری

سرگرم ف چالاک - محنتی - گرمجوش

سرگروہ ف ایک قوم کا سردار

سرکش ف مغرور - باغی - پھرا ہوا

سرگشتہ ف حیران بھٹکا ہوا

سرکشی ف بغاوت - غرور پن - پھرنا حاکم سے

سرکشیدن ف نافرمانی - حکم نہ ماننا

سرکوب ف افسر - تعلق - انتظام کرنے والا

سرگین ف گوبر - بیٹ - جانور کا پاخانہ

سرما ف جاڑا

سرمایہ ف پونجی

سرمد ع جسکی ابتدا و انتہا نہو یعنی خدا تعالیٰ کی ذات سے پیوستہ اور ہمیشہ

سرمدی ع وہ شے جو منسوب ہی سرمد سی ابدی - دائمی

سرمست ف متوالا - نشئی - جو شخص کہ جوش نشہ مین ہو

سرنا ف نفیری شہنا باجا ہی

سرنامہ ف خط کے لفافے پر جو پتہ اور نشان مکتوب الیہ کا لکھتے ہین

سرنگون ف سر کے بل - افسردہ - اوندھے منہہ

سر در کشیدن ف تابع ہونا خود سر ہونا۔ بنیں ہونا

سر دست ف فی الحال۔ ابھی

سر و سیر ف وہ زمین جہاں پانی زراعت کے لئے خود بخود جاری ہو سرو ملک

سر دفتر ف افسر دفتر کا

سردی ف ٹھنڈک

سر راہ ف راہ کے سرے پر

سر رشتہ ف مجازاً مدعا۔ مقصود معاملہ

سر زدن ف گردن مارنا۔ ملامت اچانچک کسی مجلس مین کسی شخص کا آنا

سرزنش ف ملامت۔ برا بھلا کہنا

سرزمین ف زمین ملک

سرسام ع ایک بیماری ہے دماغ کی جس مین آدمی بیہوش ہو جاتا ہی دماغ مین آماس ہونی کے سبب ہوتی ہی

سرسال ف شروع سال

سرسبز ف لہلہاتا ہرا بھرا

سرسری ف کمینہ۔ بدون تامل کاٹنے کے کوئی کام کرنا

سرشار ف لبریز۔ لبالب

سرشت ف پیدایش۔ طبیعت۔ خو آدمی کے

سرشتن ف گوندھنا۔ ملانا

سرشدن ف ہونا۔ جاری ہونا۔ چھوٹنا توپ وغیرہ کا

سرشف ف سرسون خلہ مشہور ہی

سرشک ف آنسو آنکھ کا۔ چھینٹے

سرطان ع کینکڑا

سرعت ع شتابی۔ جلدی۔ تیزی

سرغنہ ف بڑا۔ بے مانند۔ عظیم

سرپنجہ ف ہاتہ کا پنجہ اور مجازاً طاقت ور
زبردست آدمی

سرپوشش ف ہنڈیا کا ڈہکنا۔ طباق
کا ڈہکنا۔ جو اوپر ڈہکا رہتا ہے

سرپیچ ف جوہر جو تاہی جو جانے پاگڑی پر
لٹکایا جاتاہی

سرپیچیدن ف سرکشی اور نافرمانی کرنا

سرتابی ف حکم نہ ماننا۔ بغاوت کرنا

سرتاسر ف تمام۔ بالکل۔ سب کا سب

سرج ع زین گہوڑے کا

سرجوش ف شوربا جو اول جوش کہا چکا ہو
مجازاً خلاصہ۔ زبدہ

سرچشمہ ف چشمہ۔ سوتا پانی کا

سرحد ف حد

سرحلقہ ف سردار حاکم کسی حلقہ کا

سرخ ف لال

سرخاریدن ف ناامید ہونا۔ تسلی کرنا

غضب ہوا

+سرخرو ف خوش جس کا دعوی ثابت
ہو جاوے

+سرخط ف کرایہ نامہ مکان کا۔ نوکری نامہ
کاغذ فروخت کا

سرخوش ف مست شراب سے۔ اور
خوشحال آدمی

سرخود ف جو کسیکے تابع نہو

سُرخی ف لالی

سرخیل ف سردار امیر

+سرد ف ٹہنڈا

سردابہ ف بہنورا جو زمین مین بناتے ہین تہہ خانہ
+جو زمین مین بناتے ہین

سردادن ف کہول دینا۔ موقوف کرنا

+سردار ف امیر

+سردردی ف محنت۔ تکلیف
دردسر

تودہ ت انبار۔ ڈھیر۔ ٹیلا

تودیع ع رخصت کرنا۔ وداع کرنا

تورّع ع پرہیزگاری

تور ت نام ہے فریدون بادشاہ کے بیٹے کا

تورہ ت قانون۔ دستور العمل۔ جاہل سست

توریت ع نام کتاب حضرت موسےٰ کا ہے

توزیدن ف جمع کرنا۔ اکٹھا کرنا

توز ف بھوج پتر مشہور شے ہے پہاڑ میں ہوتا ہے

توزک ت سامان۔ آرایش۔ انتظام

توزیع ع پراگندہ کرنا۔ بانٹنا

توزین ع باہم وزن کرنا دو چیز کا

توسّط ع میانہ روی اور اعتدال۔ اور واسطہ کرنا

توسّل ع وسیلہ ڈھونڈنا یعنی کسیکو ڈالنا

توسیع ع فراخ کرنا۔ کشادہ کردینا

توسن ف گھوڑے کا بچہ جو تند خو شوخ اور سرکش ہو

توشدان ت جسمیں خوراک سفر کے رکھیں

توشک ت فرش۔ بچھونا۔ راحت

توشمال ت خانسامان۔ خوان سالار

توشہ ت زاد راہ۔ راہ کا خرچ و خورد

توشیح ع بدھی گردن میں ڈالنا۔ آرائش کرنا

توصیف ع تعریف کرنا۔ وصف کرنا

توضیح ع روشن اور پیدا کرنا

توطّن ع وطن اختیار کرنا

توظیف ع ہر روز رسد دینا۔ مقرر کرنا

توغّل ع مشق کامل کرنا۔ ایک کام میں بہت لگا رہنا

توفّق ع موافقت یکسانی

توفیر ع بہت کرنا۔ اور بہت ہونا اور فائدہ جو اجارہ پر ہو

توفیق ع موافق کردینا۔ برابر کرنا۔ اصطلاحی معنی موافق کرنا خدا کا اسباب نیکی کے حسب خواہش بندہ کے

تواضع ع فروتنی کرنا - عاجزی کرنا
توابع سمرقندی ف جوتی خاطرداری
توافق ع باہم موافق ہونا - آپس میں اتفاق کرنا
توافر ع بہتایت - کثرت - وفور
توالد ع باہم مل کر جننا - اولاد پیدا کرنا
توالی ع پے در پے - متواتر
توأم ع جڑوان بچہ جو ایک کے ہمراہ ایک ہی دفعہ میں پیدا ہون - بیج جوڑا
توامان ع دو بچے جو ایک ساتھ ایک ہی عورت سے پیدا ہون
توان ف قوت - قدرت - طاقت
توانا ف طاقت ور - قوت ور
توانستن ف سکنا - طاقت رکھنا
تونگر ف صاحب قوت - مجازاً مالدار
تونگری ف صاحب قوت ہونا - مالداری
توانائی ف طاقت - قوت
توپ ت فوج - لشکر - اور توپ مشہور

توبرہ ف گھوڑے کو دانہ کھلانے کا تھیلا
توپ زدن ف توپ مارنا
توپ زن ف توپ چلانے والا - گولنداز
توبک ف گنجینہ - مخزن - خزانہ
توبہ ع گناہ سے پھرنا - باز آنا
توبیخ ع ملامت کرنا - جھڑکنا
توت ع درخت مشہور ہے جسکو شہتوت کہتے ہیں
توتیا ف سرمہ بعضی لوتیا لکھتے ہیں یہ غلط ہے
توثیق ع محکم اور استوار کرنا - اور مضبوط کرنا
توجع ع درد پیدا ہونا
توجہ ع کسیکے طرف مونہہ پھیرنا
توجیہ ع کسیکے طرف مونہہ پھیرنا - اور بیان اچھا کرنا - وجہ بتلانا - دلیل لانا
توحد ع یکتائی - ایک ہونا - وحدانیت
توحش ع وحشی ہونا - نفرت کرنا
توحید ع ایک ماننا - ایک جاننا
تودد ع دوستی - محبت

تنکار ف سہاگہ
تنگ چشم ف بخیل۔ کنجوس۔
نو دولت۔ صفت معشوق کی بھی ہے
تنگدست ف محتاج۔ مفلس
تنگدل ف بخیل۔ کم خرچ
تنگری ت خدا تعالے
تنگنای ف جای تنگ۔ تنگ گردن
تنکہ ف خواہ چاندی کا ہو یا سونے کا یا تانبے کا
تنکہ ف جانگیا جھری کا کشتی کی وقت پہنتی ہین
تنگی ف سکڑاپن۔ ضد فراخی کے
تنمیہ ع بڑہنا درخت یا انسان یا حیوانکا
تنور ف ت ہ روٹی پکانے کی جگہہ
تنوع ع طرح بطرح۔ اور قسم بقسم ہونا
تنومندی ف قوی جثہ اور فربہ ہونا۔ مٹاپا
تنویر ع روشن کرنا۔ نور دینا

تنوین ع نون پیدا کرنا یا دو زبر یا دو زیر یا دو پیش کا پڑہنا
تنہ ف دہڑ درخت کا جڑ سے لگا کے مقام شاخون تک جہانسی اوسکی شاخین اگنی شروع ہوتی ہین
تنہا ف اکیلا
تنیدن ف تننا۔ جولاہی کا کام
تنین ع اژدہا۔ بڑا سانپ جمع اسکی تنانین
تو ف تو کلمہ مخاطب کا ہی
تواب ع توبہ قبول کرنے والا
توابل ع گرم مصالح جو کہانیمین ڈالتی ہین
تواتر ع پے درپے ہونا
توارد ع باہم ایک جگہہ اترنا۔ ایک مضمونکا دو شخصون کی ذہن مین آنا
تواریخ ع علم واقعات اور علم السنون
توازی ع باہم برابر مقید ہونا اس طرح پر

تنزل ع اترنا - درجہ سے کم ہونا

تنزیل ع قرآن شریف - نازل کرنا

تنزہ ع دور ہونا عیب سے - باغ اور سبزہ کی سیر کرنا - اور مجازاً خوشی

تنزیہ ع دور کرنا - اور پاک کرنا بدی اور عیب سے

تنسک ع خداپرستی - تصوف

تنسق ع مرتب ہونا - منتظم ہونا

تنسیق ع انتظام کرنا - ترتیب دینا

تناسل ع اولاد جاری کرنا - نسل ہونا

تنشیط ع خوش کرنا - اور شادمان کرنا

تنصر ع نصاری بننا - مذہب عیسوی اختیار کرنا - یا جتلانا

تنصیف ع دو حصہ کرنا - آدھوں آدھ کرنا

تنضیج ع پکانا - پختہ کرنا

تنظیر ع مثال لانا - نظیر بتانا

تنظیم ع موتی دھاگے میں پرونے - مجازاً درستگی انتظامات شہر اور دربار وغیرہ کے کرنا

تعظیم ع عزت کرنا - بزرگی کرنا

تنعیم ع ناز و نعمت دینا - ناز و نعمت میں پالنا

تنعیش ع عیش دینا - عیش میں رہنا

تنعم ع ناز و نعمت اور ناز و نعمت میں پلنا

تنفر ع نفرت کرنا اور بھاگنا

تنفیذ ع حکم اور فرمان کو جاری کرنا

تنفس ع سانس لینا - اپنی تئیں نفیس سمجھنا

تنقل ع نقل کرنا - کہانا

تنقی ع پاک کرنا - صاف کرنا

تنقیح ع پاک اور صاف کرنا کسی شے کا عیب سے - خالص کرنا

تنقیہ ع پاک و صاف کرنا

تنک ف باریک - اور کم - نازک اور لطیف

تنکیر ع عام کرنا - بھیس بدلنا - انجان کرنا

تنگ ف سکڑا - بھنچا ہوا

تنگ بار ف جس جگہ ہر ایک شخص کو دخل نہ ہو

تمنّا ع آرزو کرنا - خواہش کرنا
تموز ت بڑی گرمی - ساون کا مہینا
تموّل ع مالدار ہونا - اور دولتمند ہے
تمہید ع بچھونا بچھانا - ہموار اور نیک کرنا
تمیز ع جدا کرنا - علیحدہ کرنا
تن ف بدن - بنڈا - اور تنخواہ
تناد ع ایکدوسرے کو پکارنا - مجازاً قیامت
تنازع ع باہم جھگڑا کرنا - جھگڑا
تنازل ع باہم اترنا
تناسب ع باہم نسبت ہونا - مناسب ہونا
تناسخ ع ایک صورت سے دوسری صورت میں ہونا - روح کا ایک قالب سے نکلکر دوسرے قالب میں آنا
تناسل ع باہم اولاد جنانا - باہم نسل جنانا
تنافی ع ایک دوسرے کی نفی کرنا - منافی ہونا
تناقض ع ایک دوسرے کو توڑنا
تناور ف قوی جثہ شخص - جسیم - فربہ
تناول ع لینا - اور کھانا کسی چیز کا مجازاً کھانا کھانا
تناہی ع منتہی ہونا - انتہا کو پہنچنا - اور روکنا کسی چیز سے
+ تنبول ف پان - کبادہ یعنی چھوٹی کمان
تنبان ف پاجامہ - سُتھن - شلوار
تنبیہ ع جتلانا - واقف کرنا - مجازاً تادیب کرنا
تنبُّہ ع آگاہ ہونا
تنجیم ع ستارہ شناسی - ساعت نیک بوجھنا
تُند ف تیز - اور سخت لہجہ - غصہ والا
تُندباد ف آندھی - جھکڑ
تنخواہ ف مزدوری - روزینہ بابت نوکری کے
+ تُندخو ف بدخو آدمی - بدمزاج
تُندرُست ف جسکو بیماری نہو - چنگا
تُندُر ف بجلی کے کڑک - بلبل
تَندُو ف مکڑی - عنکبوت
تَندہی ف کوشش
تَنذیر ع ڈرانا - خوف دلانا

تماثیل ع تصویرین - از زبان بادشاہی جمع تمثال کے

تماثل ع مشابہ ہونا - ہم شکل آپسمین ہونا

تماچہ ف تھپڑ - دہپّہ

تمادی ع کشیدگی - درازی

تماشا ف سیر کرنا - پیدل باہم ملکر چلنا

تماش بینی ف رنڈی بازی - کنجری بازی

تمام ع پورا - کامل

تمائم ع جمع تمیمہ کے تعویزات

تمتع ع برخورداری پانا - فائدہ مندی اُٹھانا

تمثال ع صورت - پیکر - زبان بادشاہی ہے

تمثل ع سامنے ہونا - مثال دینا

تمثیل ع مثال دینا - تشبیہ دینا

تمجید ع بزرگ کرنا

تمدد ع کشیدگی - کھنچاؤ

تمر ع کھجور - سوکھی ہوئی کھجور

تمرد ع سرکشی کرنا - سرکشی

تمساح ع نہنگ - ناکو

تمسخر ع ہنسی کرنا - ٹھٹھہ کرنا

تمسک ع کسے چیز مین چنگل مارنا - پکڑنا کسی شے کا

تمشی ع ارادہ کرنا - جاری کرنا - روان کرنا

تمشیت ع جاری کرنا - روان کرنا

تمغات ت محصول - اور مہر جو اسباب سوداگری پر سرکار سے لگائی جاتی ہے از زبان شاہی جو لوگ تمغہ کہتے ہین وہ غلط ہے

تمکن ع جگہہ پکڑنا - اور قائم ہونا

تمکنت ع غرور - ٹیپ ٹاپ

تمکین ع جگہہ دینا - اور عین جگہہ پر بیٹھے رہنا - قدر - مرتبہ

تملق ع نرم ہونا - اور عادت پکڑنا

تملک ع مالک ہونا

تملیک ع مالک کرنا کسی شخص کو مال یا کسی چیز کا

تمن ت دس ہزار آدمی - اور بیس روپیہ

تکوین ع پیدا کرنا ـ وجود دینا

تکہ ع آزار بند

تکیہ ع جس پر سہارا لگایا جاوے

تکیہ زدن ف بھروسا کرنا

تگ ف قدم ـ ڈگ ـ دوڑنا ـ زمین

تگاپو ف دوڑ ـ دھوپ یعنی آمد و رفت جلدی سے کرنا

تگرگ ف اولا جسکو ژالہ اور تیجہ بھی کہتے ہیں

تگدو ف دوڑ دھوپ ـ تلاش

تگ و پو ف ایضاً

تل ف تودہ ـ ٹیلا

تلازم ع باہم لازم ہونا

تلاش ت جستجو ـ ڈھونڈنا

تلاطم ع باہم تپانچہ زنی کرنا ـ اور موج زنی باہم ہونا

تلافی ع تدارک پانا ـ اور سامنے میں لانا

تلاقی ع باہم ملاقات کرنا ـ ملنا

تلامذہ ع جمع تلمیذ کے شاگرد لوگ

تلاوت ع پڑھنا ـ قران شریف پڑھنا

تلبیس ع لباس پہنا ـ مکر اور فریب

تلخ ف کڑوا

تلخا ف صفرا اور پتہ ـ اور پتا

تلخیص ع خلاصہ کرنا ـ پاک و صاف کرنا

تلذذ ع لذت لینا ـ مزا اٹھانا

تلطف ع مہربانی ـ لطف کرنا

تلف ع ضائع کرنا ـ کھو دینا

تلفظ ع الفاظ کا منہہ سے بولنا ـ بولنا

تلقی ع ملاقات کرنا ـ اور قبول لینا

تلقین ع سمجھانا اور تعلیم کرنا

تلمذ ع شاگرد ہونا

تلمیذ ع شاگرد ـ مرید

تلواسہ ع غم ـ اور اضطراب فکر

تلون ع رنگارنگ ہونا ـ رنگ برنگ

تلوین ع طرح بہ طرح ہونا

تلیین ع نرم کرنا ـ ملین کرنا

تکالیف ع جمع ہے تکلیف کے

تگاور ف تیز رو گھوڑا

تکاہل ع اپنے تئین کاہل کرنا یا کاہل دکھلانا

تکبر ع غرور کرنا - بڑا سمجھنا اپنے تئین

تکبیر ع بزرگ کرنا - بڑا کہنا - بڑا کرنا

تکثیر ع زیادتی کرنا - افزونی کرنا

تکدر ع مکدر ہونا - تیرہ ہونا

تگدو ف اسکی اصل تگ ودو ہے تگ بمعنے دوڑنے کے اور دو دویدن سے مراد دوڑ دھوپ کرنا

تکذیب ع جھٹلانا - جھوٹا کرنا

تکرار ع بار بار پھرانا

تکرر ع بار بار کرنا - پھر پھر کر کوئی بات کرنا

تکریم ع بزرگی کرنا - عزت کرنا

تکسل ع کاہل اور سست ہونا

تکسیر ع توڑنا - اور شکستہ ہونا

تکفل ع ضامن اور ذمہ دار کسی چیز کا ہونا

تکفیر ع کافر کہنا - اور کفارت دینا - اور ڈھکنا

تکفیل ع کفالت کرنا - ضمانت دینا

تکفین ع مردہ کو کفن پہنانا

تکلہ ف نام ایک بادشاہ شیراز کا ہے

تکلف ع اپنے پر تکلیف اٹھانا - یا وہ بات دکھلانا جو اپنے مین نہو

تکلم ع بات کرنا اور امر کا صیغہ بھی ہے اگر تکلم پڑہین

تکلیف ع دکھ - کسیکو رنج مین ڈالنا - وہ کام کروانا کسی سے جو اسکے طاقت سے خارج ہو -

تکمہ ف گریبان کی گھنڈی

تکمید ع ٹکور لگانا - گرم پوٹلی سے بدن کا سینکنا

تکمیل ع کامل کرنا

تکون ع ہوجانا - وجود پانا

تقدیر ع اندازہ کرنا - اور اندازہ جو خدا نی پہلی ہی سب کا کر دیا ہی

تقدیس ع پاک کرنا - اور پاکی سی منسوب کرنا

تقدیم ع پیش پہنچانا - مقدم کرنا

تقرب ع نزدیکی

تقرر ع مقرر کرنا - ٹہرانا - ٹہراو

تقریب ع نزدیک کرنا - ایسی طرح بات کا کہنا کہ مطلب کو لازم ہو جاوی

تقریباً ع تخمیناً

تقریر ع مقرر کرنا

تقسیم ع بانٹنا - حصہ کرنا

تقشیر ع چھلکا اوتارنا

تقصیر ع کمی کرنا - کوتاہی کرنا - خطا قصور

تقصیر وار ع قصوروار آدمی - گنہ گار

تقطیر ع ٹپکانا - قطرہ قطرہ ڈالنا

تقطیع ع ٹکڑی کرنا - قطع دار بنانا

تقلب ع پلٹنا - گردش - پھر جانا

تقلیب ع پلٹنا - اُلٹنا - بدلنا

تقلید ع گلوبند درمیان گردن کی ڈالنا - اپنی گردن پر کام لینا - مجازاً پیروی کرنا کسی کی بدون دریافت اوسکی حقیقت کی

تقلیدی ع وہ شخص جو پیرو ہو کسیکا

تقلیل ع کم کرنا - اور تھوڑا کرنا

تقوی ع ڈرنا - اور پرہیزگاری

تقویت ع قوت دینا - طاقت

تقویم ع قیمت کرنا - سیدھا کرنا - اور جنتری نجومیون کی

تقی ع ڈرنیوالا خدا سے - پرہیزگار

تقید ع قید کرنا - اور بند کرنا

تکاثر ع بہتایت - کثرت اور افزون ہونا

تکارم ع آپس مین کرم کرنا - آپس مین بخشش کرنا

تکاسل ع اپنی تئین سست اور کاہل دکھلانا

تکافو ع آپس مین برابر ہونا

تفقد ع گم شدہ کو ڈھونڈنا۔ پرسش کرنا مجازاً مہربانی دلجوئی غمخواری کرنا

تفکر ع فکر کرنا۔ من میں سوچ پیدا کرنا

تفکہ ع میوہ کہانا

تفک۔ تفنگ ف بندوق

تفنگچی ف بندوقچی۔ بندوق والا

تفنن ع شاخ شاخ ہونا۔ گونہ گونہ ہونا۔ ایک حال سے دوسرے حال میں ہونا

تفوق ع برتری کرنا۔ اوپر ہونا

تفویض ع سپرد کرنا۔ اپنا کام دوسرے کو دینا

تفہ ع بیمزہ جس چیز میں کچھہ مزہ نہو جیسا کدو۔ خیار

تفہم ع خود سمجہہ جانا

تفہیم ع سمجہانا

تفیدن ف گرم ہونا۔ خفا ہونا۔ سوختہ ہونا

تقابل ع باہم مقابل ہونا

تقادیر ع جمع تقدیر کے

تقارب ع باہم قریب ہونا۔ پاس پاس ہونا

تقاریر ع جمع تقریر کے

تقاضا ع خواہش۔ مانگنا

تقاعد ع کسی کام سے باز رہنا۔ کسی کام کرنے سے رُک بیٹھنا

تقاطر ع پے درپے قطرے ٹپکنے

تقالیب ع گردشات زمانہ کی۔ جمع ہے تقلیب کی

تقاوی ع قوت دینا اور اصطلاح میں وہ روپیہ جو زمینداروں کو واسطے درستی کار زراعت کے سرکار سے قرض دیا جاوے

تقاویم ع جمع ہے تقویم کی۔ جنتریان تیرے

تقبل ع قبول کرنا۔ منظور کرنا

تقبیل ع بوسہ دینا۔ چومنا کسی چیز کا

تقدس ع پاک کرنا۔ اور پاک ہونا

تُف ف تھوک - اور تھوکنا

تُفّاح ع سیب مشہور میوہ ہے

تَفاخُر ع آپسمین فخر کرنا - اور ونسی آپکو بڑا سمجہنا

تَفارِیق ع جمع تفریق کی - جدائیان - تفریقین

تَفاسِیر ع جمع تفسیر کے شرح قرآن کے - یا خدا کے کتاب کے شرح

تَفاصِیل ع جمع تفصیل کے

تَفاوُت ع فرق - فاصلہ - فرق درمیان دو چیزون کے

تَفاؤُل ع فال لینا - آپسمین شگون لینا

تَفت ف گرم - سوختہ - غضبناک مجازًا بمعنی مفلس

تَفتہ ف سوختہ - جلاہوا - عاشق

تَفتن ف گرم ہونا - خفا ہونا جلنا

تَفتیح ع کہولنا - کہولدینا

تَفتیش ع تلاش - کہودنا - ڈہونڈہنا

تَفحُّص ع ڈہونڈہنا - کہودنا - تلاش کرنا

تَفرُّج ع کشائش - اور خوشحالی - مجازًا سیر و تماشا

تَفرُّد ع یگانہ ہونا - اور خلوت پسند کرنا

تَفرِیس ع پہاڑنا - درندہ پن

تَفرُّس ع اول نظر مین دیکہتے ہی پہچان لینا کسی شے کا اوسکے علامات اور آثار سے - دانائی

تَفرِقہ ع فرق - فاصلہ - جدائی

تَفرِیح ع خوش کرنا - فرحت دینا

تَفرِیط ع ضایع کرنا - یا کم کرنا کسی کام مین

تَفرِیق ع فرق کرنا - فاصلہ کرنا - علیحدہ کرنا

تَفسِیدن ف گرم ہونا - تپا ہونا

تَفسِیر ع بیان کرنا - اور کلام خدا کے شرح کرنا - اور شرح

تَفصِیل ع جدا کرنا - فاصلہ کرنا

تَفضِیل ع فضیلت دینا - بزرگی کرنا

تَفضِیح ع رسوائی کرنا - نضیحت کرنا

تَفضُّل ع بزرگی - بڑائی فضیلت

تعشق ع لگاو - علاقہ رکھنا

تعلقہ ع علاقہ - لگاو

تعلل ع دوبارہ شراب پلانا

تعلیل ع وجہہ بیان کرنا - دلیل لانا

تعلم ع سیکھنا - علم سیکھنا

تعلیق ع لٹکانا - کسی چیز کو دوسری چیز سے متعلق کرنا

تعلیقہ ع ضبط کرنا اسباب کا

تعمق ع غور کرنا - اور کسی چیز کے کنہ کو پہنچنا

تعلیم ع سکھلانا - علم پڑھانا

تعمل ع عمل میں لانا - کار کرنا

تعمیر ع عمارت بنانا - آباد کرنا

تعویذ ع پناہ دینا - اور پناہ میں لانا بچانا

تعویق ع باز رکھنا - اور روکنا - بند کرنا

تعویل ع بھروسہ کرنا - اعتماد کرنا

تعہد ع کسی کام کا سرانجام کرنا - اپنے ذمے پر لینا - ضامنی کرنا -

تعیین ع تعیین کرنا - خاص کرنا - کسی چیز ایک شے کو خاص کرنا

تعینات ع تشخصات - خصوصیات

تعییر ع سرزنش - ملامت کرنا - عار دلانا

تغابن ع باہم نقصان اٹھانا - غبن کھانا زیانکاری

تغار ف تغاری یعنی لگن مٹی کا - یا تہال مٹی کا

تغاری ف تغار - کونڈا مٹی کا

تغافل ع غفلت کرنا - جان بوجھ کر باہم غفلت کرنا

تغایر ع فرق - باہم مغایر ہونا

تغذیہ ع غذا دینا - پالنا - خورش دینا

تغلب ع غلبہ کرنا - غالب ہونا - زبردستی کر کے کسی کا مال لے لینا

تغمہ ت یہ لفظ غلط مشہور ہے اصلیں تمغہ ہے

تغیر ع بدلنا - پہلی حالت سے دوسری حالت کو دینا

تف ف بخار - حرارت - روشنی - بدبو

تعالیٰ ع بلند ہوا یہ صیغہ فعل ماضی کا ہے
تعاوُن ع باہم ایک دوسرے کی مدد کرنا
تعب ع رنج - ماندگی - تھکاوٹ
تعبیر ع بیان کرنا - اور خواب کے معنی بتلانا
تعبیہ ع آراستہ کرنا - پنہاں کرنا
تعجّب ع اچنبا - انوکھاپن - چنبا کرنا
تعجیل ع شتابی کرنا - اور جلدی کرنا کسی کام میں
تعداد ع گنتا - شمار کرنا
تعدّد ع شمار کرنا ہی تو - گنتا ہی تو
تعدّی ع ظلم - ستم حد سے بڑہ جانا
تعذّر ع عذر کرنا - معذور ہونا
تعذیب ع دُکھ دینا - عذاب دینا
تعذیر ع عذر کرنا - معذور رکھنا
تعرّض ع پیش آنا - چھیڑنا
تعریض ع چھیڑنا - کسی کو کام پر لانا
تعریف ع معنی بیان کرنا - سراہنا - جتلانا

تعرّف ع شناخت کرنا - جتانا
تعریۃ ع ننگا کرنا
تعزیت - تعزیۃ ع ماتم پرسی کرنا - ماتم کرنا
تعزیر ع سیاست کرنا - سزا دینا
تعزیل ع عہدہ سے برطرف کرنا
تعسّر ع دشواری - مشکل ہونا
تعسّف ع بے راہ چلنا - گمراہ جانا
تعشّق ع عاشق ہونا - فریفتہ ہونا
تعصّب ع پچ کرنا - طرفداری کرنا
تعطّر ع خوشبو ہونا - سوگندہ ہو جانا
تعطّل ع بیکار رہنا
تعطیل ع بیکار کرنا کسی شخص کو
تعظّم ع بزرگ ہونا
تعظیم ع بزرگ کرنا - عزت کرنا
تعفّن ع بدبو ہونا - سڑ جانا
تعقّب ع کسی بھاگے ہوئے کے پیچھے جانا پیچھا کرنا
تعقّل ع سمجھنا - جاننا - فکر کرنا

**تصرف** ع دخل کرنا - کچھ کا کچھ کر دینا

**تصریف** ع گردان کرنا - گردانا

**تصریح** ع ظاہر کرنا

**تصغیر** ع چھوٹا کرنا

**تصفیہ** ع صفا کرنا - صفائی کرنا

**تصلیب** ع سولی دینا - سولی کھینچنا

**تصمیم** ع پختہ کرنا - خالص کرنا

**تصنع** ع بناوٹ - کاریگری کرنا - خوشآمد کرنا - عورت کا اپنا بناو اور حسن درست کرکے ظاہر کرنا

**تصنیف** ع کوئی کتاب بنانا - دل سے کچھ مضمون نکالنا - قسم قسم علیحدہ کرکے بیان کرنا

**تصور** ع دھیان - خیال

**تصوف** ع نام ہے اوس علم کا جو صوفی لوگ پڑھتے ہین یعنی علم فقیری

**تصویر** ع صورت - صورتگری صورت بنانا

**تضاد** ع باہم ضد ہونا - آپسمین مخالف ہونا

**تضاعف** ع دوچند ہونا - دوچند

**تضحیک** ع ہنسنا - ہنسانا

**تضرع** ع گڑگڑانا - منت کرنا - زاری کرنا

**تضمن** ع پیٹ مین لینا - بیچ مین ملا لینا

**تضمین** ع کسی کے کلام کو اپنے کلام کے اندر لے لینا

**تضییع** ع ضائع کرنا - کھونا - بیفائدہ برباد کرنا

**تطابق** ع باہم مطابق ہونا - مطابقت کرنا

**تطاول** ع ظلم - تکبر - دراز دستی کرنا

**تطبیق** ع مطابق کرنا

**تطوع** ع حکم ماننا - اور سوا فرض کے زیادہ عبادت کرنا

**تطویل** ع دراز کرنا

**تطہیر** ع پاک کرنا

**تظلم** ع ظلم سے فریاد کرنا - اور رونا بسبب ظلم کے

**تعارض** ع کسیکے سامنے آنا - کچھ جھگڑا کرنا

**تعارف** ع جان پہچان - شناخت باہم کرنا

**تعاقب** ع پیچھا کرنا - باہم پیچھا کرنا

**تعال** ع اسکے معنی ہین آو

کے دربار سے ملے ۔ بزرگ کرنا ۔ اور
عزت کہنا
**تشفی** ع تسکین ۔ تسلی ۔ اور شفا پانے
**تشکک** ع شک مین پڑنا ۔ شبہہ مین پڑنا
**تشکیک** ع شک مین ڈالنا کسی کو
**تشنگی** ف پیاس
**تشنج** ع عضو بدنکا اینٹھ جانا
**تشنہ** ف پیاسا
**تشنیع** ع برا بہلا کہنا ۔ لعنت ملامت کرنا
**تشویش** ع متفکر ہونا ۔ پریشان
ہونا ۔ پریشانی
**تشویر** ع شور کرنا
**تشویش** ع فکر مین ڈالنا ۔ اور فکر
**تشہیر** ع مشہور کرنا ۔ شہرت دینا
**تشیید** ع مضبوط کرنا ۔ گچ اور چونے سے عمارت بنانا
**تشیخ** ع شیخی کرنا ۔ اپنی تعریف آپ کرنا
**تشیع** ع اپنے تئین شیعہ کہنا ۔ مذہب شیعہ
مین ہونا
**تشییع** ع رخصت کرنا ۔ مسافر کو راہ تک
پہنچانے کو جانا
**تشیّن** ع شان پانا ۔ عزت دار ہونا
**تصاریف** ع گردشات
**تصاعد** ع بلند ہونا ۔ اوپر چڑہنا ۔ باہم
مل کر بلند ہونا
**تصافح** ع باہم ہاتہہ ملانا بروقت ملاقات کے
**تصانیف** ع کتابین تصنیف کے ہوئین
**تصاویر** ع تصویرین ۔ صورتین کہنچی ہوئین
**تصحیح** ع صحیح کرنا ۔ درست کرنا
**تصحیف** ع کتاب بنانا ۔ لکھنا
پڑہنے یا لکھنے مین کچہہ غلطی کر دینا
**تصدق** ع وسیلہ اور صدقہ کرنا
**تصدی** ع درپیش ہونا ۔ سامنے آنا
**تصدیع** ع تکلیف دینا ۔ دردسر کردینا
**تصدیق** ع سچا کرنا

**تزلزل** ع زلزلہ آنا زمین پر۔ ڈگمگانا۔ لرزنا

**تزویر** ع جھوٹ بولنا۔ فریب کرنا

**تزئین** ع زینت کرنا۔ زیبائش کرنا

**تساوی** ع برابری۔ برابر کرنا

**تساہل** ع آسان کرنا۔ آسان سمجھنا غفلت کرنا

**تسبیح** ع پاکی سے یاد کرنا خدا کا۔ سبحان اللہ کہنا

**تسخیر** ع تابع کرنا۔ اپنی طرف کر لینا

**تسدید** ع درست کرنا۔ مضبوط کرنا

**تسدیس** ع چھ حصوں میں تقسیم کرنا

**تسرع** ع شتابی کرنا۔ جلدی کرنا

**تسطیر** ع لکھنا۔ سطر بندی کرنا

**تسع** ع نو یعنی (۹)

**تسعون** ع نوے یعنی (۹۰)

**تسکین** ع تسلی۔ آرام۔ ڈھارس

**تسلسل** ع سلسلہ بندی۔ لڑی۔ لڑی بندھنا

**تسلط** ع حاکم ہوجانا۔ غالب آجانا

**تسلی** ع ڈھارس۔ خاطر جمع

**تسلیم** ع سلام کرنا۔ ماننا۔ منظور کرنا۔ حکم

**تسمہ** ف چمڑے کا لمبا ٹکڑا مشہور ہے

**تسمین** ع موٹا کرنا۔ فربہ کرنا

**تسمیہ** ع نام رکھنا

**تسوید** ع سیاہ کرنا۔ لکھنا

**تشابہ** ع باہم مشابہت ہونا

**تشارک** ع ایک دوسرے کے شریک ہونا

**تشاکل** ع باہم ایک شکل ہونا

**تشبیہ** ع کسی کو دوسرے سے مثال دینا۔ مشابہ کرنا

**تشتت** ع پراگندگی۔ پریشانی۔ تتر بتر

**تشخص** ع تعین پانا۔ معین ہوجانا

**تشخیص** ع مقرر کرنا۔ جانچنا

**تشدید** ع سخت کرنا۔ استوار کرنا

**تشریح** ع شرح کرنا۔ کھولنا۔ طب میں بدن کا حال بیان کرنا

**تشریف** ع خلعت۔ لباس [illegible]

ترفیہ ع آسودہ کرنا

ترقب ع امید رکھنا - امید انتظار

ترقی ع بلند ہونا - اوپر چڑہنا

ترقیق ع باریک کرنا

ترقیدن ف پہٹنا - پہوٹنا - شگفتہ ہونا

ترقیم ع لکھنا - رقم کرنا

ترک ع چھوڑنا - چھوڑ دینا

ترکان ف لقب عورتونکا ہی جیساکہ بی بی اور بیگم کہتے ہین

ترک ف نام ایک قوم کا ہی جو ترکستان مین بستے ہین کہتے ہین کہ یہہ لوگ اولاد ترک بن یافث کے ہین - مجازی معنی معشوق کے ہین

ترکتاز ف دوڑ دہوپ - حملہ بلہ

ترکش ف تیر رکہنے کا خانہ

ترکمان ف نام ایک قوم کا ہے اور ترک کی مانند یہہ بہی ہین

ترکہ مال مُردی کا

ترکی ف زبان ترک قوم کی جو ترکستان مین بولی جاتی ہے

ترکی تمام شد ف غرور جاتا رہا

ترکیب ع مرکب کرنا - کئی چیزون کو ملاکر بنانا

ترکیدن ف شق ہونا - پہٹ جانا

ترمس ف باقلا مصری جو کہٹا ہوتا ہے

ترمیم ع مرمت کرنا

ترنج ف لیمو - نیبو

ترنم ع گیت گانا

ترویج ع رائج کرنا - چلانا

ترہ ف کینہ - باطل - ساگ ترکاری

ترہات ف خرافات - بیہودگیان - جہالت

تریاق ع زہر مہرہ - زہر کی دوا

تزاحم ع انبوہ - اور انبوہ کرنا - بہیڑ کرنا

تزاید ع زیادہ ہونا - افزون ہونا

تزک - تُوزک ف قانون - اور وہ واقعہ جسکو خود بادشاہ نے لکھا ہو - شان و شوکت

تزکی ع پاک کرنا - صاف کرنا

تزکیہ ع پاک کرنا

ترُبز ف تربوز - ہندوانہ

تربیت پرورش کرنا - پالنا

ترجمان ع وہ شخص جو ایک زبانکو دوسری زبانمین تبلادے

ترجمہ ع ایک زبانکو دوسری زبانمین لانا اور لغوی معنی اسکے بیان کرنا

ترجیح ع غلبہ دینا - اور افزون کرنا

ترحّم ع رحم کرنا - دیا کرنا - ترس کرنا

ترخیم ع دم کاٹنا - مختصر کرنا

تردّد ع آمد ورفت - کشنکارے - شک

تردّدات ع کشنکاریان - شکوک

تردامن ع گناہگار

تردماغ ف عقلمند - حسناشور - مسرور مست

تردید ع رد کرنا کسی بات کا - جواب دینا

تردیف ع کسی کے پیچھے ایک ہی گھوڑی پر سوار ہونا - دو لفظون کے ایک معنی ہونا

ترزبان ف فصیح - خوش کلام - بولنے والا

ترس ف خوف - ڈر - دہشت

تُرس ع ڈہال - سپر

ترسا ف ڈرنی والا - آتش پرست

ترسان ف ڈرنی والا - ڈرتا ہوا

ترسانیدن ف ڈرانا

ترسناک ف خوفناک - ڈراہوا

ترسندہ ف ڈرنے والا

ترسیدن ف ڈرنا - خوف کرنا

ترسیل ع روانہ کرنا - بہیجنا - نامہ بہیجنا

ترش ف کہٹا - چوکا

ترشّح ع ٹپکنا - پانی کا چہلکنا

ترشرو ف ناراض - خفا

ترشی ف کہٹائی - نارضگی - خفگی

ترصّد ع امید - گہات لگانا - امید رکہنا

ترصیص ع مضبوط بنانا - پاس پاس ملا کر بنانا

ترغیب ع رغبت دلانا - لالچ دینا

ترفّہ ع آسودگی - دولتمندی

تدابیر ع تدبیرین ۔ تجویزین ۔ بندوبست
تداخل ع ایکدوسرے مین داخل ہونا ۔ کئی
چیزین جو باہم ملکر داخل ہون
تدارک ع کوئی چیز فوت شدہ کو پانا ۔ بدلہ
تداول ع دست بدست ایکدوسرے سے لینا
تدبیر ع پیچھے پڑنا ۔ غور کرنا
تدریج ع درجہ بدرجہ ہونا ۔ تہوڑا تہوڑا ہونا
تدریس ع سبق دینا ۔ علم سکھلانا ۔ کہنہ کرنا
تدفین ع زمین مین گاڑ دینا ۔ دفن کرنا
تدقیق ع باریک کرنا ۔ خوب کوٹنا ۔
باریک باتکا نکالنا
تدوین ع جمع کرنا ۔ تالیف کرنا
تدین ع دیندار ہونا ۔ دینداری کرنا
تذبذب ع دکہڑ پکہڑ ۔ دبدہا ۔ شک شبہہ
تذکرہ ع یادداشت ۔ یاد ۔ ذکر
تذکیر ع مردانیت ۔ مردیت
تذرو ف کبک ۔ مشہور پرندہ ہے
تذلیل ع ذلیل کرنا ۔ بیعزت کرنا
تر ف تہڑا ۔ بہیگا
تراب ع مٹی ۔ زمین ۔ خاک
تراخی ع کاہلی ۔ اور تقصیر کرنا
ترازو ف تکڑی ۔ تلا
تراش ف کاٹ ۔ کتاو ۔ انتظار ۔ آرائش
نفع
تراشہ ف چہلکا تراشا ہوا ۔ ایک آلہ لوہے
کا جس سے بہتر تراشتی ہین
تراشیدن ف کاٹنا ۔ ادہیڑنا
تراکم ع انبوہ ۔ بہیڑ
تراکیب ع جمع ہی ترکیب کے یعنی ترکیبین
ترانہ ف راگ ۔ گیت
تراوش ف ٹپکنا ۔ ٹپکا
تراویدن ف ٹپکنا
ترب ف مولی ایک قسم کی ترکاری مشہور ہے
تربت ع مٹی ۔ زمین ۔ قبر

تحقیر ع ذلیل کرنا ۔ حقیر سمجھنا
تحقق ع ثابت ہونا ۔ موجود ہونا
تحقیق ع دریافت کرنا ۔ کھوج لگانا
تحکم ع دعوی کرنا ۔ حکومت کرنا ۔ زبردستی سے حکومت کرنا
تحلیل ع اجزا رکا کھول دینا ۔ بچاڑ دینا ۔ کسی چیز کو گلا کر فانی کر دینا
تحمل ع برداشت کرنا ۔ اوٹھانا
تحمید ع تعریف کرنا ۔ حمد کرنا ۔ سراہنا
تحمیل ع لادنا ۔ بوجھہ لاد دینا
تحویل ع سپرد کرنا ۔ کسی کو کوئی چیز حوالہ کر دینا
تحویلدار ف خزانچی ۔ نقد رکھنے والا ۔ روکڑیا
تحیہ ع زندگانی دینا ۔ سلام کرنا ۔ مبارکباد کہنا
تحیر ع حیران ہونا ۔ بھوچکا ہو جانا
تخالف ع باہم مخالف ہونا
تخت ع بیٹھنے کی چوکی ۔ تخت بادشاہی
تختگاہ ف دارالسلطنت ۔ حاکم اعلی کے رہنے کا شہر ۔ گورنمنٹ کے مقام کا شہر
تختہ ف لکڑی کٹری ہوئی تختہ
تخریب ع خراب کرنا ۔ اوجاڑ دینا
تخصیص ع خاص کرنا ۔ خصوصیت
تخفیف ع ہلکا کرنا ۔ بوجھہ وتارنا ۔ کم کرنا
تخلص ع چھٹکارا ۔ بچاو ۔ مختصر نام جو شاعر لوگ اپنا نام مقرر کر کی شعر میں لکھا کرتے ہیں
تخلف ع پیچھے رہنا ۔ خلاف وعدہ کرنا
تخلل ع بیچ میں آجانا ۔ خلل ڈالنا ۔ خرابی اور تباہی
تخلیص ع خلاص کرنا ۔ چھوڑا دینا
تخم ف بیج ۔ گری
تخمہ ع بدہضمی
تخمیر ع خمیر اوٹھانا ۔ ابال اوٹھانا
تخمین ع اندازہ کرنا ۔ اٹکل کرنا
تخمینہ ع حساب سرسری ۔ اٹکل سے حساب کرنا
تخمیناً ع اٹکل ۔ اندازہ سے

**تجربہ** ع آزمانا ۔ اور آزمائش

**تجربہ کار** ف آزمودہ ۔ آزمائش کیا ہوا

**تجرد** ع ننگا ہونا ۔ تنہائی ۔ علیحدگی دنیا سے

**تجرع** ع گھونٹ گھونٹ کر کے پینا

**تجرید** ع تنہائی ۔ مجرد کرنا ۔ ننگا کرنا

**تجزی** ع تقسیم کرنا ۔ جزو جزو ہونا

**تجسس** ع تلاش کرنا ۔ ڈھونڈنا

**تجلی** ع روشنی ۔ آشکارا ہونا ۔ روشن ہونا اور نور الٰہی

**تجمل** زیبائش اور شان وشکوہ اور جمال کی آرائش کرنا

**تجنیس** ع ہمجنس کرنا ۔ یکساں کرنا

**تجویز** ع جائز کرنا ۔ رائے دینا ۔ کوئی بات نکالنا

**تجویف** ع شکم خالی رکھنا ۔ کھوکھلا بنانا

**تجہیز** ع سامان کرنا ۔ جہیز دینا اور اسباب مردہ کا طیار کرنا

**تحابب** ع باہم محبت کرنا ۔ آپس میں پیار کرنا

**تحائف** ع جمع تحفہ کی

**تحت** ع زیر ۔ نیچے

**تحذیر** ع ڈرانا ۔ خوف دلانا

**تحدث** ع قصہ بنانا ۔ کہانی کہنا

**تحریر** ع لکھنا ۔ صاف کرنا حشو زائد سے آزاد کرنا

**تحرک** ع حرکت کرنا ۔ ہلنا

**تحریص** ع لالچ دلانا ۔ حرص دلانا

**تحریک** ع حرکت دینا ۔ ہلانا

**تحریف** ع بدل ڈالنا ۔ حرف بدلنا

**تحسر** ع افسوس ۔ حسرت کرنا

**تحسین** ع سراہنا ۔ تعریف کرنا

**تحصیل** ع حاصل کرنا

**تحف** ع جمع تحفہ کی نادر شیا

**تحفگی** ف تحفہ پن ۔ خوبی

**تحفہ** ع نادر ۔ انوکھا ۔ بہت خوب

**تحدید** ع حد کرنا ۔ ماہیت بیان کرنا

تبرید ع سرد کرنا۔ اور ٹھنڈائی

تبسم ع مسکرانا۔ کلی کا کھلنا

تبصر ع دیکھنا۔ نظر

تبعہ ع انجام بد۔ نتیجہ بد۔ عذاب

تبعیت ع تابعداری۔ حکم ماننا۔ پیروی

تبعات ع کسی چیز کے لوازم۔ گناہ کی عذاب۔ دکھ تنگی خرابیان

تبلیغ ع پہنچانا۔ کسی پاس کچھ روانہ کرنا

تبنی ع بیٹا بنانا۔ گود لینا

تبیین ع بیان کرنا۔ بتلانا

تبہ ف تبہ کار ف برباد اور اوجڑا ہوا

تبیان ع خوب بیان کرنا۔ معنی کی روشن کرنا۔ آشکارا کرنا

تپ ف کس۔ بخار۔ تجاری

تپاک ف چالاکی۔ گرمجوشی

تپش ف گرمی۔ سوزش

تپک ف ہندوی

تپیدن ف تڑپنا۔ اور گرم ہونا

تتبع ع ڈھونڈنا۔ تلاش کرنا۔ پیروی کرنا

تتری ع ملک تاتار کا رہنے والا۔ یا اوس ملک کی کوئی چیز

تتمہ ع تمامی۔ بقیہ آخر شئے کا

تتمیم ع تمام کرنا۔ پورا کرنا۔ آخر کو پہنچا دینا

تثریب ع سرزنش کرنا۔ ملامت کرنا

تثنیہ ع دو کرنا۔ دو کرنا

تثلیث ع تین حصوں میں تقسیم کرنا

تجار ع سوداگر۔ تجارت کرنیوالا

تجارب ع باہم ایک دوسرے کو آزمانا

تجارب ع جمع تجربہ کی۔ یعنی آزمائشین

تجارت ع سوداگری۔ بیوپار۔ سوداکرنا

تجاوز ع گزرنا۔ حد سے گزرنا۔ لانگھ جانا

تجاہد ع کوشش کرنا

تجاہل ع جان بوجھ کر جاہل ہونا۔ انجان ہو جانا

تجدید ع نیا کرنا۔ نئی سر سے کوئی کام کرنا

تاک ف انگور - درخت داکہ کا

تاکید ف بار بار کہنا - پختہ کرنا - محکم کرنا

تالاب ف جوہڑ - جھیر - پانی رکا ہوا

تالّف ع باہم الفت کرنا - محبت کرنا - دوستی

تالیف ع کتاب بنانا - جمع کرنا - الفت ڈالنا

تمام ع پورا - تمام - کامل

تأمّل ع خیال کرنا - سوچنا

تأنّی ع دیر کرنا - تاخیر کرنے

تانیث ع عورت

تاوَر ف گرمی - طاقت

تاوان ف جرمانہ - عوض

تاویل ع بیان کرنا تعبیر خواب کے - کسی چیز کو ظاہر پھیرنا اور اوسکی اور ہی معنی بیان کرنا

تأہُّل ع شادی کرنا - جورو کرنا - کنبہ دار ہونا

تائب ع توبہ کرنے والا - باز آنی والا

تائید ع مدد کرنا

تب ف تپ - بخار - تابش

تبادر ف باہم دوڑنا - اور کسی کام میں پیشی پانا

تبادُل ع بدل کرنا - باہم ایک دوسری کی تبدیل کرنے

تباہی ف اوجڑنا

تبائن ع مخالفت - جدا ہونا دو چیز کا آپس میں

تبار ف خاندان - نسل - اولاد

تبجیل ع بزرگی کرنا - عزت کرنا

تبحّر ع مثل دریا کے علم میں ہونا - بہت علم ہو جانا

تبختُر ع مٹک کر چلنا - ناز کرکے چلنا

تبخیر ع بو کا اوٹھنا - بخار بنانا - دھواں بنا کر اوٹھانا

تبدُّل ع عوض کرنا - بدلنا

تبدیل ع بدلنا - بدل ڈالنا

تبر ف ایک قسم کے کلہاڑی ہی

تِبر ع زر - سونا - طلا - کندن

تبرّا ع نفرت کرنا - بری ہونا - بیزار ہونا

+ تبرّک ع برکت لینا - اور وہ چیز جس سے برکت بیجا ہو کر پرشاد

تبرکات ع برکت لینے کی چیزیں جمع تبرک کی ہی

کرتی ہین اسلیے تاجک کے معنی سوداگری بھی لوگ
سمجھ لیا کرتی ہین اور تاجیک نام ملک عرب کا بھی ہے

تاجور ف بادشاہ

تاجوری ف بادشاہت

تاخت ف حملہ سپاہ کا

تاختن ف حلہ کرنا - حملہ کرنا - دوڑنا دوڑانا

تأخر ع دیر کرنا - پیچھے ہونا

تاخیر ع دیر - دیری

تأدب ع زباندانی سیکھنا - ادب اختیار کرنا

تادیب ع ادب دینا - علم زبان سکھلانا

تار ف ڈورا - سوت - بانا

تاراج ف لوٹ - غارت

تارک ع چھوڑنے والا

تارک ف درمیان سر کا جو ایک لکیر بنتی ہے مانگ

تارکش ف وہ شخص جو تار کھینچتا ہے

تار و پود ف بانا - اور تانا

تاریخ ع کوئی دن مہینے کا - ایک حادثہ -
عرصہ زمانہ کا - علم وقعات اور حادثات کا

تاریک ف سیاہ - کالا جسکی آر پار نظر نہ جا سکے

تاریکی ف اندھیرا

تاز ف حملہ - تہ

تازگی ف تازہ ہونا - تازہ پن

تازہ ف نیا - ترت کا

تازی ف عربی

تازیانہ ف کوڑا - چابک

تازیدن ف دوڑنا

تاسع ع نوان یعنی (۹)

تأسف ع افسوس کرنا - افسوس

تأسیس ع بنیاد رکھنا - جڑ بنانا - مضبوط کرنا

تاش ف صاحب - یار - خداوند - شریک

تاغی ف باغی - پھرا ہوا بادشاہ سے

تافتن ف بٹنا - چمکنا

تافتہ ف بٹا ہوا - ریشمی کپڑا

تاقی ف ٹوپی - کلاہ

پیمایش ف ناپنا۔ ناپ

پیمودن ف ناپنا

پیوستن ف ملانا۔ ملنا۔ مضبوط ہونا

پیوستہ ف ملا ہوا۔ بیٹھا ہوا

پیوند ف جوڑ۔ ٹکڑا

پیہ ف چربی

پیہم ف برابر لگاتار



## باب تا

تا ف تک۔ اور تک۔ تاگا اور معنی گنتی کے جیسے دو تا

تاب ف گرمی۔ روشنی۔ طاقت پیچ

تابان ف چمک دار۔ چمکنے والا

تابستان ف گرمی۔ موسم گرما

تابش ف چمک۔ طاقت

تابع ع ماتحت۔ نوکر۔ فرمان بردار

تابعدار ف آدھین۔ حکم ماننے والا

تابعین ع جمع تابع کی ہے

تابناک ع روشن۔ چمکدار

تابوت ع صندوق مردہ کا

تابہ ف توا

تابیدن ف چمکنا

تابندہ ف چمکنے والا

تاثر ع اثر قبول کرنا

تاثیر ع اثر کرنا

تاج ع مکٹ۔ بادشاہی ٹوپی

تاج خروس ف مرغ کی کلغی۔ اور ایک قسم کا پھول ہوتا ہے

تاجدار ف بادشاہ

تاجر ع سوداگر

تاجک۔ تاجیک ف وہ آدمی جو عرب میں پیدا ہوا اور فارس میں پرورش پاکر بڑا ہوا اسطرح کی لوگ اکثر سوداگری

پیرایه ف سخاوت - آرائش - لباس زیور
پیروز ف فتحمند
پیزار ف جوتی
پیزیدن ف چهنا - اور چهانا
پیزنه - پیزن ف چهلنی
پیش ف آگے سامنے
پیشانی ف ماتها - بشیری - شوخی - وسعت
پیشکار ف سامنے کام کرنیوالا نوکر
پیشکش ف نذر - تحفه دینا - بهینٹ
پیش دست ف [illegible] آگے کام کرنے والا
پیش نهاد ف اراده دل کا
پیشرو ف آگے چلنے والا نوکر
پیشوا ف راه نما - هادی
پیشواز ف عورت کی گرن - پشواز مشهور هے
پیشوائی ف کسیکے آگے اوسکو لانیکو جانا
پیشه ف هنر - کسب
پیشین ف اگلا

پیشینه ف اگلا - پہلے والا
پیشینان ف اگلی زمانه کے لوگ
پیغام ف سندیسا
پیغمبر ف سندیسا لانیوالا
پیغار ف کهائی
پیغولا ف کونا - کنهارا
پیک ف قاصد
پیکار ف لڑائی جنگ
پیکان ف پهال تیرکی - یا برچهی کے
پیکر ف شکل - جسم
پیل ف هاتهی
پیلبان ف هاتهی بان - هاتهی هانکنے والا
پیلپایه ف کهم - ستون
پیله ف ریشم کا کیڑا جو ریشم بناتا هے اور کویا ریشم کا بهی
پیما ف پیمائش کرنی والا - ناپ
پیمان ف وعده - عهد - بچن

پوش ف غلاف ۔ زرہ ۔ جوشن ۔ اور
ایک پہ معنے بھی اسکی ہین کر الگ ہو جاؤ چنانچہ
اکثر لوگ پوش پوش بولا کرتے ہین

پوشانیدن ف کپڑا پہنانا

پوشاک ف لباس ۔ پہننے کی کپڑے

پوشش ف لباس

پوشیدن ف پہنا ۔ چھپانا

پوشیدہ ف چھپا ہوا ۔ ڈھکا ہوا

پوطہ دار ف نقد روپیہ رکھنے والا خزانچی

پوی ف پویہ جانا یعنی نہ تیز اور نہ آہستہ

پویہ ف ایک قسم کی چال گھوڑے کی جو نہ
تیز اور نہ آہستہ ہو ۔ اور اس معنے مین بھی آتا ہے
چلو قدم اوٹھاؤ

پوئیدن ف تلاش کرنا ۔ اِدہر اُدہر پہرنا ۔ اوڑنا

پول ف پیسہ ۔ تانبے کا سکہ ۔ دریا کا پل

پہلوان ف سورما ۔ بہادر ۔ طاقت ور آدمی

پہلو کردن ۔ پہلو تہی کردن ف انکار کرنا ۔ بات سے پہر جانا

پہلوی ف ایک پرانی زبان فارسی کے

پہن ف فراخ ۔ چوڑاؤ

پہنا ف چوڑائی ۔ چوڑا

پی ف پاؤن ۔ کہوج

پیاپی ف پی در پے ۔ لگاتار

پیام ف سندیسا ۔ کچھ بات کہلا بھیجنا

پیچش ف پیچتاب ۔ مروڑا

پیچیدن ف لپٹنا ۔ اور لپیٹنا

پیداوار ف فصل کے پیدا ۔ حاصل

پیر ف بوڑہا ۔ بڑی عمر کا آدمی

پیراستن ف زیبائش کرنا ۔ کتر کر زیبائش کرنا
چھانٹنا

پیرزال ف بوڑہی عورت

پیرسال ف بوڑہا ۔ بوڑہی

پیرغان ف آگ کا پجاری ۔ معشوق

پیرامون ف آس ۔ پاس

پیرو ف پیچھلگو

پُل ق دریا پر راہ بنا ہوا

پلاس ق موٹا کپڑا - ڈہاک کا درخت - جاجم موٹی

پلاؤ ق گوشت اور چاول پکی ہوئی مشہور کہانا

ہے - پُلاو ہیش سے غلط ہے

پلپل ق سیاہ مرچ

پلک ق آنکھ کے پردہ کی بال

پلنگ ق چیتا - تیندوا

پلّہ ق ترازو کا پلڑا - سیڑہی - درجہ

پلہ ق ڈہاک کا درخت

پلیتہ ق چراغ کی بتی - بٹی ہوئی بتی

پلید ق ناپاک

پناہ ق بچاؤ - بچنے کا ٹہکانا

پنبہ ق روئی

پنبہ دوز ق اسکو کہتے ہین جو پرانے پارچے

اور گدڑی سیوے - گونڈریا

پنج ق پانچ یعنی (۵) عدد

پنجم ق پانچوان یعنی (۱/۵)

پنجاہ ق پچاس یعنی (۵۰) عدد

پنجاہم ق پچاسوان یعنی (۱/۵۰)

پنجرہ ق قفس - پنجرہ

پنجشنبہ ق جمعرات کا دن

پند ق نصیحت - بہلائی کی بات

پندار ق غرور - سمجھ - اٹکل

پنداشتن ق پہچاننا - معلوم کرنا

پنہان ق پوشیدہ - چھپا ہوا

پوچ ق نالائق - بیہودہ - خالی - بیمغز - بیکار

پود ق بانا - بنی کا سوت

پور ق بیٹا - نام ایک راجہ قنوج کا جو لاہور میں

سکندر سے لڑا تہا - اور بہتر جو ایک پہر ہے اُسکو

بہی کہتے ہین - اور سادہ نما

پورش ق عذر اور معذرت کرنا

پوست ق چہلکا - اور غیبت - بدگوئی

پوستین ق کہال کی کرتی - اور بدگوئی

کرنے کے معنی بہی آتے ہین

پزشکی ف طبابت - بیدک

پژمان ف مرجھایا ہوا - بیرونق غمگین

پژمردن ف مرجھانا - کملانا

+ پژمرده ف کملایا ہوا - مرجھایا ہوا

پژوهش ف تلاش - کھوج لگانا

پژوهیدن ف کھوجنا - تلاش کرنا - فکر کرنا

پژیدن ف پکانا

پس ف تب - تو - اسلئے - آخرش - پیچھے

پست ف نیچا - کم رتبہ - کمین

پستان ف چھاتی - چوچی - تھنا

پستی ف نیچائی - نیچ پن

پس خورد ف جھوٹا کھانا - بعد کھانیکے جو بچ رہے

+ پسر ف لڑکا - بیٹا

پس رو ف پیچھے چلنے والا

پس فردا ف پرسوں آینده

پسندیدن ف پسند کرنا

پسند ف اپنی خوشی - رغبت

پس و پیش ف دکھڑ پکھڑ - سوچ بچار

پسین ف پچھلا

پشت ف پیٹھہ

پشتاره ف بوجھ - گٹھڑی

پشت دادن ف بھاگ جانا

پشت پناه ف حمایت کرنیوالا - اور حمایت

پشته ف توده - ٹیلا

پشتی ف مدد - تائید - پرورش - تکیہ

پشتیبان ف سہارا دینے والا - مددگار - معاون

لکڑی جو دیوار کے استحکام کے واسطے کھڑی کرین

+ پشم ف اون

+ پشمینه ف اون کا کپڑا وغیره

پشیز - پشیزه ف بونہ آورند قلب - کھوٹا سکہ

پشیمان ف پچھتانے والا - شرمنده

پشیمانی ف پچھتاوا

پشه ف مچھر

پگاه ف بھور - صبح

پرواز ف اڑنا - اور نثار کرنا زر کا
پروانگی ف اجازت - اگیا
پروانہ ف تیتری کیڑا اڑنے والا - پتنگا
حکمنامہ - حکم
پرو بال ف پر اور بازو - قوت
پرور ف پالنے والا
پروردگار ف خدا تعالے - پالنے والا
پروانیدن - پروردن ف پالنا
پرورده ف پلا ہوا
پرورش ف پالنا - اور حکمت اور علم سے تربیت ہوتی ہے
پرویز ف قسم سند مچھلی - نام نوشیروان کی پوتی
پرویزن ف چھلنی جسمیں آٹا چھانتے ہیں
پروین ف نام چند ستاروں کا ثریا - موتی
پره - پره ف صف - دہن - طرف کنارہ ہر چیز کا
پره بینی ف نتھنی کا پردہ

پرہیز ف بچنا گناہ یا کسی چیز سے
پرہیزگار ف بچنے والا
پرہیزیدن ف گناہ سے بچنا - پرہیز کرنا
پری ف پرستان - خوبصورت عورت - دیو کے مانند
پری پیکر ف خوبصورت شکل - معشوق
پری خوان ف منتر جاننے والا - اور وہ شخص جسکے حکم میں کوئی جن ہو
پُریدن ف بھرنا - پُر کرنا
پَریدن ف اڑنا
پریروز ف پرسوں کا دن گزرا ہوا
پری زاد ف پری کی اولاد - خوبصورت شخص
پریشان ف پراگندہ - مصیبت زدہ
پریشانی ف پراگندگی
پری شب ف پچھلی رات سے جو آگی ہو گزرے
پزانیدن ف پکوانا
پزاوه ف اینٹ پکانیکا آوہ
پزشک ف طبیب - جراح

پر ق جانور کا پر

پراگندگی ق تتر بتر ہونا

پراگندن ق تتر بتر کرنا

پراگنده ق تتر بتر - بکھرا ہوا

پرانیدن ق اوڑانا

پرتاب ق تیر جو دور جا سکتا ہو - اوڑ ڈالنا

پرتو ق شعاع - روشنی - کرن

پرخاش ق لڑائی - جھگڑا

پرچم ق کپڑا جو نیزہ پر باندھتے ہیں

پرچین ق باڑ کہتے ہیں - باغ کی باڑ جو خار دار درختوں کی شاخوں کی بناتی ہیں

پرداختن ق آراستہ کرنا - خالی کرنا - سنوارنا

پردگی ق پوشیدگی

پرده ق چلمن - چک - کپڑے کا پردہ - اوٹ

پرده پوش ق بھید پوشیدہ کرنیوالا

پرده نشین ق عورت جو پردہ میں رہتی ہے

پرزه ق ٹکڑا - چیتھڑا

پرستار ق غلام - کنیز - باندی - خدمتگار

پرستش ق پوجا - عبادت

پرسش ق پوچھنا - پوچھ پاچھ کرنا

پرستک ق ابابیل - دیودا کا ایک پرند مشہور ہے

پرسن ق پوچھنا

پرستیدن ق پوجنا

پرسیدن ق پوچھنا

پرسان ق پوچھنے والا

پرسیدنی ق لائق پوچھنے کے

پرکار ق موٹا شخص

پرکاله ق ٹکڑا - حصہ - چیتھڑا

پرگنه ق ایک حصہ ضلع کا

پرنیان ق دیبا - ایک قسم کا کپڑا

پرند ق اوڑنے والا چڑیا

پروا ق طاقت - آرام - خبر - توجہ رغبت - التفات - خوف - پرورش

پرواری ق موٹا - تازہ - جو پلا ہوا

پایان ف انتہا - اور آخر - انجام

پای بند ف کسی کام مین پہنسا ہوا - بندھے

پاتابہ ف جراب - موزہ چمڑی کا

پای تخت ف وہ شہر جہان پر بادشاہ رہتا ہے راجدھانی

پاخانہ ف جگہ ہگنے کی

پائیدن ف ٹھہرنا - پائدار ہونا - نظر مین رکھنا

پایدار ف مضبوط - ہمیشہ - صاحب قدر اور قدر کا

پای کاشت ف وہ کسان جو دوسرے گانو سے جوتنے کو آتا ہو

پای زیب ف ایک قسم کا زیور جو پیرون مین پہنتے ہین

پاستن ف منتظر رہنا - توقع رکھنا

پایگاہ ف رتبہ - درجہ

پامال ف پامال

پامرد ف مددگار - مدد دینے والا

پای مردی ف مددگاری - بل - زور

پای مزد ف مزدوری جو قاصد کو ملتی ہے

پائندہ ف قائم - استوار

پایہ ف پاؤن - رتبہ - درجہ تخت

پائین ف نیچے - تحت - زیر

پتک ف ہتھوڑا

پتیل ف بتی چراغ کے

پجاوہ ف اینٹ پکنی کا آوہ

پختن ف پکانا

پختہ ف پکا ہوا

پدر ف باپ

پدرانہ ف مانند باپ کے

پدروار ف موافق باپ کے

پدری ف باپ کا

پدید ف ظاہر - ترکش

پدیدار ف ظاہر - نمودار

پذیر ف قبول کرنا - ماننے والا

پذیرائی ف قبولیت

پذیرفتن ف قبول کرنا - منظور کرنا

پر ف بھرا ہوا

پارینہ ق پُرانا - قدیم

پاس ق واسطے - تین گھنٹی کا عرصہ - پہرا - لحاظ - غفلت

پاسبان ق چوکیدار - پہروا

پاستان ق اگلا - گزرا ہوا

پاسخ ق جواب

پاسخاطر ق لیے واسطے - کسی کی خاطر کرنا

پاسداری ق طرفداری - نگاہبانی

پاسدار ق طرفدار - نگاہبان

پاسنگ ق وہ پتھر جو ترازو کی پلڑوں کو
برابر کرنے کو رکھتے ہین

پاش ق چھینٹا - ٹکڑے ٹکڑے ہونا - اور پراگندہ کرنا

پاشنہ ق ایڑی پیر کے - اور گدی - اور خربوزہ اور
تربوز کو بھی پاشنہ کہتے ہین

پاشیدن ق چھڑکنا - بکھیرنا

پاک ق پوتر - جسمین کچھ ناپاکی نہو - بیگناہ

پاکباز ق نیک آدمی

پاکوفتن ق ناچنا - گت بھرنا

پاکی ق صفائی - پوترتائی - اور استرا گولیان

پاکیزہ ق پاک - صاف - پوتر

پالان ق گدھے کے اوپر کی کاٹھی جیسے گون

پالودن ق پاک کرنا اور
صاف کرنا

پالودہ ق پاک - وصاف - صفا کیا ہوا

پالودہ ق ایک قسم کی چیز جاول کی بنی ہوئی
پکا کر شربت مین ملا کر کھاتے ہین مشہور شی ہے

پالہنگ ق نکار بند - وہ رسی جو گھوڑے کی لگام
مین باندھتے ہین - باگ ڈور

پالیدن ق پاک کرنا - منا جستجو کرنا

پالیز ق خربوزہ یا تربوز یا ککڑی کا کھیت - پیاز اجمود

پامال ق مصیبت زدہ

پان ق مشہور پتا ہے جسکو ہندوستانی کھایا کرتے ہین

پانزدہ ق پندرہ یعنی (۱۵) ۱۵

پای ق پیر - پاؤن - پایہ

پایاب ق تھوڑا پانی دریا کا جسمین کو آدمی چل سکے

بیواہ - بیوا ف رانڈ جسکا خصم مرگیا ہو

بیہودہ ف بیفائدہ جس سے کچھ فائدہ نہ نکلے



## باب پا

پا ف ٹانگ - ٹنگڑی - بیخ بنیاد

پاافراز ف جوتی کفش

پاانداز ف وہ بچھونا جو آمد و رفت کے جگہ [illegible] کی مقام پر بچھاتے ہین

پابلندکردن ف بھاگ جانا - دور جانا

پابرجا ف ثابت - قائم - ہمیشہ

پابرنجن ف پیر کا گہنا جسکو گوجری اور پازیب کہتی ہین

پابند ف رسی - اور جال

پابوس ف پیر چومنی والا - اور پیر چومنا

پابوسی ف پیر چومنا

پا[illegible] ف بوتا - بیزار

پاجامہ ف وہ کپڑا جو لنگوٹی کی جگہ ٹانگون مین پہنتے ہین

پاجی ف نالائق - کمینہ - پیچ

پاچک ف اپلا - گوہا

پاچلہ ف جوتی - جراب

پاچاہہ ف جولاہے کے پیر لٹکانی کا گڑہا - [illegible]

پاداش ف بدلا - عوض - پلٹا

پارچہ ف کپڑا - لتّا

پارس ف ملک فارس

پارسا ف پرہیزگار - گنہ سے بچنے والا

پارسال ف گزشتہ سال - پچھلا برس

پارسا ف فقیر - گدا

پارہ ف ٹکڑا - حصہ - نام ایک دہات کا اور [illegible] یہہ پرانی فارسی ہی - تحفہ - تبرک

پارہ کار ف شوخ - تیا

پارہ دوز ف وہ شخص جو جوتہ کو سیتا ہے اور پیوند لگاتا ہے

پاریدن ف لنگڑی ہونا - پھٹ جانا

بَیر ع کنوا - چاہ

بَیرق ت چھوٹا نیزہ - چھوٹا جھنڈا اور کپڑا جو علم پر لگاتے ہین

بیرون ف باہر - خارج

بیش ف زیادہ - ادہک - بہت

بیشائبہ ف بی شک بی شبہہ - بی میل

بیشہ ع جنگل - شیر کے رہنی کی جگہ - بن

بیشی ف زیادتی - ادہکائی

بَیضا ع روشن - سفید - سورج - نام شہر کا جو فارس مین ہی

+ بیضوی ع انڈی کی شکل

بیضاوی ع شمسی - رہنی والا بیضا شہر کا

بیضہ ع انڈا - تخم مرغ

بَیطار ع جو چارپایون گھوڑون وغیرہ کا علاج کرے

بَیع ع بیچنا - فروخت کرنا

بیعانہ ع سائی جو فروخت کی واسطی پہلی دین

بَیعت ع مرید ہونا - کسی پیر کا شاگرد بننا

بیغل وغش ف بیشک و بی شبہ - لغوی معنی بی کھوٹ اور ملاپ کی

بیگ ت خداوند - امیر

بیگم ت امیر کی بیوی - لیڈی - خاتون بیوی

بیگلر بیگ ت امیر الامرا - سپہ سالار

بیل ف کدال - یا پہاوڑہ زمین کہودنی کا

بیم ف خوف - ڈر

بیمار ف روگی - آزاری

بیمہ ف بخوف رہزنی جو کسی ساہوکار کو محصول کسی نقد یا مال کی پہنچانی کا دیا جاوی اور وہ ذمہ دار اوسکا ہو

بینش ف دیکہنا - دید - بینائی

بَین ع درمیان

بَیِّن ع ظاہر - آشکار - گواہ

+ بینوا ف بی توشہ - فقیر - بی سامان

بینی ف ناک

+ بی نیاز ف بی پرواہ

بیوتات ف کہمحل شاہی جنمین بیگمین رہتی ہین

بہم بر آمد ق غصہ ہوگیا۔ خفا ہوگیا
بہم ق ساتھہ
بہمن ق گیارہواں مہینا فارسی ہندی بہاگن
اور نام بادشاہ جو اسفندیار کا بیٹا تہا۔ نام فرشتہ کا
بہی ق بہتری۔ بہبودی۔ اور نام ایک
میوہ کا جسکا تخم بہیدانہ ہی
بہی ع روشن۔ تابان
بہیمہ ع چوپایہ مثل گائی بہینس وغیرہ کے
بہین ق بہت بہتر۔ سب سے تحفہ
بی ق بنا۔ بدون۔ سوائی
بیاض ع سفید
بیباق ق جو کچہہ باقی نرہے
بیت ع گہر۔ شعر
بیت اللہ ع خانہ خدا۔ خدا کا گہر۔ مراد کعبہ
بیت العتیق۔ بیت الحرام ع مکہ
بیت اقصی
بیت المقدس ع جروزلم۔ آورشلیم

بیت المال ع خزانہ سرکار
بیت الخلا ع بیجانہ۔ جا ضرور
بیت الشرف ع بہت اونچا مقام ستیارہ کا
بینات ع جمع بینہ۔ روشن کرنی والیان
اور روشن۔ گواہان صادق۔ دلائل
بیتوتت ع شب باشی کرنا کسی جگہ
بیچوبا ق ایکقسم کا خیمہ جسمین چوب نہو
بیچون ق بی مانند۔ جسکا ہمسر کوئی نہو مراد خدا
بی حمیت ق بیحیا۔ بے شرم
بیخ ق جڑ۔ اصل
بیختن ق چہاننا
بید ق بینت کا درخت
بیدا ر ع میدان۔ بیوند۔ اور ہلاک ہونا
اس کے جمع بید آتی ہے
بیداد ق ظلم۔ ستم
بیدار ق جاگتا ہوا۔ جو سوتا ہوا نہو
بیدق ق نزد شطرنج کی مہرہ پیادہ کا

بوس ف چومنا - بوسہ
بوس ع شدت - دکھ - رنج
بوستان پھلواری - باغ
بوس و کنار ف پیار کرنا اور بغل مین لینا
بوسہ ف چومنا - پیار
بوسیدن ف چومنا - بوسیدہ ہونا
بوسیدہ ف کہنہ - پرانا - گلا ہوا - سڑا ہوا
بوغرد ف ایک قسم کا کباب ہی گوشت اور آٹا
ڈال کر پکاتے ہین
بوق ف کرنائی - سرنائی - شکار کی وقت جو
سینگ بجاتے ہین اوس سینگ کو بوق کہتے ہین سینکھ
بوقلمون ف رنگا رنگ - طرح بطرح
بول ع موت - پیشاب
بوم ع الو جانور پرندہ ہی - زمین جسمین
ہل نہ چلا ہو - سرشت - طینت
بوئیدن ف سونگھنا - سونگھانا
بہ ف اچھا

بہا ف مول - قیمت
بہا ع روشنی - زیبائی
بہار ف بسنت فصل - بیع
+ بہادر ف بیر - سورما - شجاع
بہانہ ف حوالہ - سبب - وجہ
بہائم ع جمع بہیمہ کے - چوپائی جانور
+ بہبود - بہبودی ف بھلائی کسی کے حق مین
اچھی بات ہونی
بہتان ع دوس - جھوٹ لگانا - تہمت
+ بہتر ف بہت اچھی چیز
بہجت ع خوشی - تازگی - زیبائش خوبی
+ بہر ف واسطی - لئے - باعث
بہرام ف ستارہ مریخ اور نام ایک بادشاہ
عراق کا جسکو بہرام گور بھی کہتی ہین
بہرحال ف ہر طرح سی - ہر ترکیب سے - سب طرح
بہشت ف جنت - باغ
بہق ع چھیپ - منھہ پر داغ جو پڑجاتی ہین

بنان ع انگلیون کی پوریان

بنائی ف بنیاد - دیوا - مکان

بنت ع بیٹی - لڑکی

بنج ف بھنگ

بندر ف سوداگری کی جگہہ دریا کی کنارہ بہی

بندگی ف خدمت کرنی - تابعداری - غلام سلام

بندن ف باندہنا

بند ف قید - بندہن - بدن کا جوڑ

بندہ ف غلام - داس

بندی ف قید - جیلخانہ

بنگ ف بھنگ

بنگاہ ف مکان - اور جگہہ جہان نقد اور جنس رکہیں

بنی ع جمع ابن کے پسران - بیٹے

+بنیاد ف نیو - کسی چیز کی جڑ

بو ف گندہ - بو

بواب ع دربان - چوکیدار دروازہ کا

بواطن ع جمع باطن کے

+بو العجب ع انوکہا آدمی جسکو دیکہہ کر تعجب کرتا آدمی

بو الفضول ع سست آدمی جو بیٹہا ہوا باتین بنایا کرے

+بو الہوس ع جسکو ہوس زیادہ ہو

بیوتات ع گہر - مکانات - جمع بیوت کے اور وہ جمع بیت کے ہی

بوتہ ف سونا یا چاندی ڈہالنی کی کٹہالی اونٹ کا بچہ - درخت شاخدار - انکر

بوتیمار ف بگلا - جو دریا کے کنارے بیٹہا رہتا ہے

بود و باش ف بباس - رہنا - سہنا

بودن ف ہونا

بورہ ف کہانڈ یہہ لفظ فارسی ہی معرب اسکا بورق ہے

بورہ ع سوراخ - گڑہا - غار آگ کا

بوزنہ ف بندر - جانور مشہور ہے

بوزہ ف ایک قسم کے ہلکی شراب جسکو انگریز دیوان بیر شراب کہتی ہین

بَلبلہ ع غم اور وسوسہ - اور جو بات سمجھ مین نہ آوے یہ مصیبت پڑنا - اور بُلبلہ پانی کا - آبلہ

بَلخ ع نام شہر مشہور کا ہی خراسان مین

بُلدان ع جمع بلد کے معنی شہر

بَلَد - بَلدہ ع نگر - شہر بستی

بلشت ف بالشت یعنی انگلی سی انگوٹھی تک کے ناپ

بُلغا ع جمع بلیغ کے

بلکہ ف بلکہ

بِلقیس ع ملکہ قوم سبا کی اوسکا نکاح سلیمانؑ نی ملک تبع اصغر سی کردیاتہا اور اوس سے اولاد بھی ہوئی جو لوگ سلیمانؑ کے جورو کہتے ہین وہ غلط ہی

بُلکند ف اونچا

بُلوا ف آزمائش یعنی - اور دریافت کرنا کسی کا

بُلّوط ع نام ہی ایک بڑی درخت کا جسکے چہال سی جھڑی رنگی جاتے ہین

بُلوغ ع پہنچنا - بالغ ہونا - جوانی کو پہنچنا

بَلَہ ع احمقی - بیوقوفی

بَلی ف ہان - ہانجی - ہان صاحب

بَلید ع کند ذہن آدمی - کم سمجھ - افسردہ دل

بَلیغ ع جو حسب حال گفتگو کری جسکی زبان بہت فصیح ہو

بَلیات ع جمع بلا کی مصائب اور مصیبتین

بَم ف آواز راگ کی جو اونچی ہو

بَجبر د ف ترت - فوراً - جبھی

بِن ع بیٹا - ولد

بُن ف جڑ - اور بن باغ اور کہیتی

بَنا ع ساتھ ہماری

بَنات ع جمع بنت کی بیٹیان - لڑکیان

بِنابر ف اس لئے - اسی سبب

بَنادر ف جمع بندر کی - بندیان سوداگرونکی

بُناگوش ف کان کی لو

بغاوت دنگا - اور بہہ جانا
بغتتاً ع اتفاقاً - فوراً - اچانک اچاچک
بغچہ ت چھوٹی سی گٹھری کپڑون وغیرہ کے
بغرا ع ایک قسم کا کھانا ہی جو گوشت چاول
ڈالکر پکاتی ہین بانی اس کہانے کا بغرا خان بادشاہ
خوارزم کا تہا اسواسطے بغرا کہتی ہین - اور سور ہنر
اور گلنگ کو بھی کہتی ہین
بغض ع کینہ - دشمنی
بغل ع کچھ - بازو کی بیچ کا جسم - اور خچر
بغی ع پہرا ہوا
بفت ف بُنا - کپڑا بُنا
بقا ع باقی رہنا - موجود رہنا
بقاع ع جمع بقعہ کے معنی مکان جگہہ
بقایا ع جمع باقی کی
بقر ع گای
بقچہ ت گٹھری کپڑون کی
بقعہ ع مکان رہنی کا - خانقاہ مندر

بقل ع ساگ - پات جو تخم سی اگے
بقیہ ع بچا ہوا - بچت
بکا ع رونا
بکارت ع جیرہ - دوشیزگی - کنوارپن
بکاول ت بہنڈاری - باورچی
بکتر ت ایک قسم کے زرہ جو لڑائی مین پہنتے ہین
بکر ع دوشیزہ - کنواری
بکم ع جمع ابکم کی یعنی گونگی لوگ جو بول نہین سکتے
بل ع بلکہ
بلا ع بیت - مصیبت - دکھ
بلاد ع جمع بلد کی
بلادت ع بیوقوفی - کندذہنی
بلاغ ع پہنچانا
بلاغت ع حسب توقع گفتگو کرنی - جیسا
حال دیکھنا ویسی گفتگو کرنے
بلاہت ع احمق پن - بیوقوفی - سادگی
بلبل ع نام ایک پرند خوش الحان کا ہے

بشر ع چہرہ ۔ مکھ

بشریٰ ع خوشخبری ۔ اچھی خبر

بشریت ع آدمیت

بشیر ع خوشخبری دینی والا ۔ اور خوبصورت

بصارت ع نظر ۔ بینائی

بصر ع آنکھ ۔ بینائی

بصائر ع جمع بصیرت کے بینائی اور زیرکی دل کی

بصرہ ع نام مشہور شہر کا

بصل ع پیاز ۔ بصلہ ایک گٹھا پیاز کا اور لوہے کی خود

بصیر ع دانا ۔ بینا ۔ نابینا

بصیرت ع بینائی ۔ دانائی ۔ یقین بصائر جمع

بضاعت ع پونجی ۔ تھوڑا سا مال جس سے سوداگری کیجاوی

بط ع بطخ

بطال ع ناچیز آدمی ۔ اور معطل ۔ اور بیکار ۔ اور دلاور

بطالت ع دلیری ۔ بیکاری ۔ اور نیز

بطانت ع راز پوشیدہ اور رضائی کا استر

بطش ع حملہ کرنا ۔ حملہ ۔ دلیری

بطل ع بہادر ۔ پہلوان جمع ابطال

بطلان ع جھوٹ ۔ بی اصل

بطن ع پیٹ ۔ شکم

بعث ع اٹھنا ۔ اور لشکر جو کسی طرف روانہ کیا جاوے ۔ روانہ کرنا ۔ اور زندہ کرنا نیند سے جگانا ۔ اور پراگندہ کرنا

بعثت ع براانگیختگی ۔ اٹھاو ۔ بیداری ۔ پراگندگی

بعد ع پیچھے ۔ پس

بُعد ع دوری

بعض ۔ بعضی ۔ ع کوئی ۔ کچھ ایک

بعید ع دور

بعینہٖ ع مین مین ۔ وہی

بذر ع بیج - تخم

بزرقطونا ع بیرجا - ایک قسم گوندسا ہوتا ہے مشہور ہے

بزرگ ف بڑا

بزرگوار ف مانند بزرگ کی - بزرگ

بزغاله ف بکری کا بچہ

بزل ع سختی - شدت

بذله ف باتین لطیف اور سخن ظریفانه - اور لطیفه

بزم ف سبھا - مجلس شراب کے - جشن

بزمگاه ف مجلس شراب کے - اور جگہه عیش کے

بذور ع جمع بذر کے معنی بیج تخم

بزور ف ساتھہ زور کے

بزه ف گناه - خطا - بد نصیب - آفت - ظلم

بزه کار ف گنه گار - خطا کار

بس ف بہت اور بس کیا کرنے کی بیخ کو کہتی ہین

بسا ف بہت - اکثر - نام ایک شہر کا فارس مین

بسان ف مانند - ویسا ہی

بست ف بیس یعنی عدد

بستان ف پہلواری - باغ

بستر ف بچھونا - چٹائی وغیره

بستم ف بیسوان یعنی ( ۲۰ )

بستن ف باندھنا

بسط ع بچھانا - پھیلانا

بساط ع بچھونا - چٹائی وغیره

بسمل ع زخمی - گھائل

بسم الله ع خدا کے نام سے شروع کرتا ہون

بسنده ف بس کیا ہوا - پسند کیا ہوا

بسی - بسیار ف بہت

بسیط ع جو کہ مرکب نہو - بیحد - فراخ

بشارت ع خوشخبری

بشاشت ع کشاده روئی اور لطف کلام سے پیش آنا خوش ہو کر بات کرنا

بشر ع آدمی - انسان اس مین مؤنث اور مذکر برابر ہین

برگستوان ف گھوڑے کی گردنی - اور لڑائی کا لباس جو بروقت لڑائیکے آپ پہنتے اور گھوڑیکو پہناتے ہیں

برگشتن ف پھر جانا - حکم نہ ماننا

برگشتہ ف پھر ہوا

برگ و نوا ف کھانیکا سامان - توشہ خوراک

برملا ف بر سر مجلس - لوگونکے سامنے

برنا ف جوان - گبرو - ظریف

برنج ف چاول - برنج پیتل کانسی

برنجن ف دست بند - بازوبند

برنشاندن ف بٹھلانا

برنغار ت لڑائیکے وقت بادشاہکے دہنی طرف کے فوج

بروت ف موچھ

بروج ع جمع برج کے

بر وجھی ایسی وجہ پر

بروز ع باہر نکلنا - ظاہر ہونا

برون ف باہر - باہر کیطرف

برہ ف بکری کا بچہ - حلوان - لیلا

برہان ع دلیل - وجہ عقلی

برہیختن ف کھینچنا - اختصار کرنا - تعلیم کرنا

برہم ف الٹ پلٹ - خفا - ناراض

برہنگی ف ننگا پن - لچ پن

برہنہ ف ننگا - لچ

بری ع پاک - الگ - بی قصور

بریان ف بھنا ہوا

بریہ ع خلق اللہ - مخلوق - دنیا کی لوگ

بریدن ف کاٹنا

بریشم ف ریشم

بریق ع درخشندگی - روشن - چکاچوندی لگانی والا

برین ف بلند - بہت اوپر - برتر

بز ع کپڑا - جامہ - بونجی گھر کے اسباب کے

بزاز ع کپڑا بیچنے والا - اسباب بیچنے والا

بزاق ع تھوک - تف

برای ف واسطے - لئی

برایا ف رعیت - دنیا کی لوگ جمع بریہ کے

بربط ف نام ایک ساز کا ہی جسکو عود کہتی ہین

برتافتن ف موڑنا - بل دینا

برج ع گھر - گنبد - بارہوان حصہ آسمان کا

برجستن ف کودنا

برجستہ ف ٹہیک - چست تحفہ

برچیدن ف چگنا

برجیس ف مشتری ستارہ

برحق ف سچ درست

برخاستن ف اوٹہنا

برخوردار ف خوش - پہل مند

برخی ف تہوڑا - کچہ ایک

برد ع سردی - اولا

برداشتن ف اٹہانا

بردبار ف سہنی والا

بروجرد ف نام ایک قصبہ کا ہی جو قریب ہمدان کی ہے

بردن ف لیجانا

بردیمانی ع یمن کی چادر

برز ع اونچائی

برزن ف کوچہ - گلی

برشتن ف بہوننا

برشگال ف برسات

برص ع کوڑہ - بدن کا بگڑ جانا فساد مزاج سے

برطرف ف موقوف - کام سی الگ

برعکس ف اولٹا

برق ع بجلی - اور چمک بجلی کی

برقرار ف قائم - ٹہرا ہوا

برقع ع عورتوں کے چھپنی کا پردہ جو سر پر ڈال کر باہر نکلتی ہے

برگ ف پتا درخت کا

برکات ع جمع برکت کے

برکت ع افزائش - وزیادت - ونیکبختی

برگردیدن ف پہر جانا - اول بات پر نہ رہنا

برگزیدن ف پسند کرنا - چہانٹنا

بدن ف تن ۔ دیہہ ۔ جسم
بدنام ف جسکا نام برا نکل گیا ہو
بدنژاد / بدنہاد ف بد اصل جسکے پیدایش مین بدی ہوئی ہو
بدون ف سوای ۔ مگر ۔ سوای اسکے
بدو ف اوسکو ۔ سانہہ ۔ دو کی
بدء ع شروع ۔ ابتدا
بدوی ع جنگلی ۔ گنوار
بدولت ف آمرو ۔ آسری سے
بدیع ع انوکھا ۔ نادر ۔ نئی بات
بدیہہ ع بے سوچ کہنا ۔ ظاہر
بدیہی ع جسکی دلیل کی حاجت نہو
بذل ع بخشش ۔ عطا ۔ اور دو گھوڑ کے
بذلہ ع لطیفہ ۔ چٹکلا
بر ف اوپر ۔ پہل
بر ع خشک زمین
برات ف حصہ ۔ مجرہ

براده ف چورا
براری ع جنگل جمع ہی برت کے
براز ع کہلا ہوا میدان جہان درخت نہون
براز ع پیخانہ ۔ گوہ ۔ گندگے
براعت ع فضل ۔ فصاحت اور بلاغت ۔ دانش
براق ع چمکتا ہوا ۔ چمکیلا
براق ع اوس چوپایہ کا نام ہی جسپر شب معراج کو رسول اللہ صلعم سوار ہوئی تہی ۔ خچر سی قد اوسکا کم اور گدہی سے بڑا تہا
برآمد ف نکاس
برآمدن ف باہر ۔ باہر آنا
بران ف کاٹنی والا ۔ تیز
برآورد ف آنکنا ۔ جانچنا ۔ تنخواہ کا کاغذ
برآوردن ف باہر لانا ۔ لانا
برآویختن ف لٹکانا
براہمہ ع برہمن لوگ
براہین ع دلیلین جمع برہان کے

بختیار ف قسمت والا۔ نصیبہ ور۔ دولتمند

بخردی ف عقل۔ چترائی

بخشودن ف بخشنا۔ معاف کرنا

بخشیدن ف بخشنا۔ کسیکو کچھ عطا کرنا

بخش ف حصہ۔ بخرہ

بخشائش ف عطا۔ بخشش۔ مہربانی

بخشی ف تنخواہ تقسیم کرنیوالا ملازم

بخل ع کنجوسی

بخور ع خوشبو

بخیل ع کنجوس

بخیہ ف ایک قسم کی مضبوط سلائی کپڑے کی

بدا ع شروع۔ نئی رائے

بدارت ع شروع ہونا۔ ابتدا

بدآموز ف ایسا جسکی تعلیم خراب ہوئی ہو

بداندیش ف دشمن

بدایت ع شروع ہر چیز کا اور اچانک اور بے سوچ کوئی بات ہو جانی اور سخن بے سوچ

بدائع ع نادرات۔ بیمثل

بدتبار ف نالایق کمینہ کا آدمی۔ بد اصل

بدخشان ف نام ایک ملک کا ہے جو درمیان ہندوستان اور خراسان کے واقع ہے وہاں پر کان لعل اور سونے کی ہے

بزدل ف ڈرپوک۔ اور بگاڑ دل آدمی

بدر ع چودھویں رات کا چاند پورا چاند

بدرستی ف بیشک۔ واقعی

بدرقہ ع محافظ۔ نگہبان

بدرہ ع ہزار روپے کی تھیلی

بدستور ف موافق قاعدہ کے۔ حسب عادت

بدسگال ف دشمن۔ بدگو۔ بدخواہ

بدعت ع نئی بات اور نئی رسم دین میں نکالنی

بدکردار ف بدفعل۔ اوباش۔ حرامکار

بدکیش ف بدمذہب۔ ناپاک

بدلا ف عوض۔ پلٹا

بدہست ف سنوالا۔ سست نفسی

بانی ع بنانی والا ۔ بناکرنے والا

باوجود ع تسپر بھی

باور ف یقین

باورچی ف رسوئیا ۔ روٹی پکانی والا

باوصف ع باوجود ۔ ساتھہ ہونے اسباب کے

باوین ف کتنی یعنی چھوٹی سی ٹوکری جسمین روئی رکھہ کر عورتین سوت کاتتی ہین

باہ ع قوت ۔ شہوت

باہر ع ظاہر روشن ۔ کھلا ہوا

باہم ف آپسمین ۔ ایک ساتھہ

باید
بایست ف چاہئی

بایستن ف چاہنا ۔ لائق ہونا

بایزید ف نام ایک ولی مشہور کا ہے جسکو بایزید بسطامی کہتے ہین

بائع ع بیچنے والا ۔ فروخت کرنے والا

ببر ع شیر چیتا

بتر ف اسکی اصل بدتر ہے

بت ف مورت

بتکده ف بتخانہ ۔ مندر

بتول ع کواری عورت اور نام بیٹی محمد کا

بجا ف ٹھیک ۔ درست

بجنسہ ف عین بین ۔ ویسا ہی

بحت ع خالص ۔ صرف

بحث ع کھودنا ۔ تکرار کرنا ۔ کسی بات کی تحقیق کرنے

بحر ع سمندر

بحران ع تپ کے بیماری مین جو مزاج مین ایک سخت تغیر ہوتا ہی

بحری ع سمندری ۔ دریائی

بخار ع بھاپ جو نم جگہ یا پانی کی جوش کہنے یا گرمی سی اوٹھتی ہے

بخت ف بھاگ ۔ قسمت نصیب

بختاور ف بھاگوان ۔ نصیباور

۱۰

